**نظم و نثر** ہر شخص یہ بات اچھی طرح جانتا ہے کہ نظم اور نثر میں محض وزن کا فرق ہے۔ لیکن اگر نظم عاری اور نثر مقفیٰ پر غور کیا جائے تو نظم اور نثر میں امتیاز کرنا دشوار ہو جاتا ہے۔ اور اس کے بعد فوراً دل میں یہ خیال پیدا ہوتا ہے کہ آخر نظم اور نثر میں وہ کونسی چیز ہے جس کو مابہ الامتیاز قرار دیا جا سکتا ہے۔

انگلستان کے مشہور شاعر ورڈزورتھ نے پہلے پہل وزن ہی کو نظم و نثر کا فرق قرار دیا تھا۔ لیکن بعد میں اس نے یہ نظریہ تبدیل کر دیا۔ اور وہ اس نتیجے پر پہنچا کہ نظم و نثر میں اختلاف تخیلی اور غیر تخیلی کا ہونا چاہئے۔ ظاہر ہے اس شاعر اعظم کا یہ آخری نظریہ بھی درست نہیں کیونکہ نظم و نثر دونو تخیلی اور غیر تخیلی ہو سکتی ہیں۔

پیاٹر نامی ایک اور یورپین ادیب نے اس مسئلے پر ان الفاظ میں روشنی ڈالی ہے کہ شاعری دراصل اشیاء کے اس تعلق کے اظہار کو کہتے ہیں جو روح کے ساتھ قائم ہوتا ہے۔ افسوس کہ شاعری کی یہ تعریف بھی جامع اور مانع نہیں ہو سکتی کیونکہ نثر سے بھی اس مخصوص تعلق کا اظہار کیا جا سکتا ہے۔ اس طرح سے نثر بھی نظم کے قریب پہنچ جاتی ہے۔

مشہور ادیب ملٹن نے صرف جوش کو نظم اور نثر کا فرق قرار دیا ہے۔ ظاہر ہے یہ تعریف غیر محدود ہے اور نظم و نثر کے اصلی اختلاف کو ظاہر نہیں کرتی۔ ملٹن صاحب یہ بھی فرماتے ہیں کہ نثر

سنجیدہ اور مُردہ صنف ادب ہے اور شاعری زندہ عبارت۔ اس نظریہ میں خرابی یہ ہے کہ یہی جوش اور زندگی نثر میں بھی پیدا کی جاسکتی ہے۔

یونانی نظریہ کے مطابق جو کچھ ایک انسان جوش، معصومیت اور سادگی کے عالم میں منہ سے نکالتا ہے وہ حقیقی شاعری ہے"۔ اس نظریہ میں بھی یہی دقّت ہے کہ نظم و نثر میں کوئی مخصوص امتیاز باقی نہیں رہتا۔

جانسن کا قول اس معاملے میں بالکل صاف ہے وہ کہتا ہے شاعری موزوں کلام ہے۔ اور وہ ایک فن ہے جس کے ذریعے انبساط اور صداقت کو ملاتے اور اس کام میں عقل کی مدد کے لئے تخیّل سے کام لیتے ہیں۔

مکالے کہتا ہے کہ شاعری الفاظ کو اس طرح سے استعمال کرنے کو کہتے ہیں کہ ہمارے دماغ کے سامنے کوئی مرقع آجائے یہ وہ فن ہے جس میں الفاظ کی مدد سے وہی کام لیا جاتا ہے جو ایک مصوّر مختلف رنگوں سے لیتا ہے"۔

شیلی کا خیال ہے کہ شاعری ذہنیات کی ترجمانی ہے۔ ہزلٹ کہتے ہیں کہ وہ تخیّل اور جذبات کی زبان ہے۔

امریکہ کے مشہور ادیب امرسن لکھتے ہیں "کہ شاعر کائنات اور فطرت کا مطالعہ کسی اور نظر سے کرتا ہے اور اس کی روشنی میں

وہ اپنی قوتِ متخیلہ کی مدد سے ایک بالکل نئی چیز ہمارے سامنے پیش کرتا ہے۔ وہ مادیات کے کاروبار میں حقائق اور روح کو تلاش کرتا ہے۔ اور اس کی اسی کوشش کے نتائج کو شاعری کہا جاتا ہے +

جیمس فوکس کہتے ہیں کہ شاعر واقعات کو تخیل کے پردے میں دکھاتا اور اپنے کلام سے ہماری دنیاوی پریشانیوں کو دور کرتا ہے۔ اور اس کے کلام سے ہماری اعلیٰ قسم کی قوتیں تحریک میں آتی ہیں +

ان خیالات اور تعریفوں کی مدد سے ہم اس نتیجے پر پہنچے ہیں کہ شعر جذباتی اور جمالیاتی کیفیات کا مظہر ہے۔ اس میں ایک قسم کی برقی قوت پوشیدہ ہوتی ہے جو ہمارے مردہ عروق میں نئی زندگی پیدا کرتی ہے۔ نیز شعر ایسے روحانی۔ جذباتی اور جمالیاتی معموں کو حل کرتا ہے۔ جن کا تعلق براہ راست روح اور قلب کے ساتھ ہوتا ہے یہی وجہ ہے کہ اشعار سے ہمیں روحانی مسرت حاصل ہوتی ہے۔ ظاہر ہے یہ خوبیاں نثر میں بھی ہو سکتی ہیں۔ اور وہ اس کو شعر کے قریب پہنچا دیتی ہیں یا حقیقتاً شعر ہی بنا دیتی ہیں لیکن جو چیز نظم کو نثر سے ممیز کرتی ہے وہ محض وزن ہے۔ اور باقی خوبیاں اس کی قدر و قیمت میں اضافہ کرنے والی ہیں +

نثر — عام طور پر نثر بحر اور وزن سے آزاد ہوتی ہے۔ اس لئے وہ نظم کی نسبت زیادہ آسان ہے۔ جیسے نظم میں حقیقت اور صلیت کو تلاش کرنا حقیقی شاعر کا فرض ہے۔ اسی طرح نثر نگار بھی اصلیتوں اور حقیقتوں کو تلاش کر کے کسی خوش آیند نتیجے پر پہنچتا ہے۔ عمدہ نثر میں نظم کی طرح الفاظ کی نشست اور ان کے توازن کا بھی خیال رکھتے۔ اور مخصوص مطالب کو ادا کرنے کے لئے ویسے ہی مخصوص الفاظ و محاورات استعمال کرتے ہیں۔ وہ نثر جس سے رُوح۔ اخلاق اور دل و دماغ متاثر ہوتے ہیں اور معارف و حقایق کی تحقیق ایک قسم کی سروری کیفیت پیدا کرتی ہے۔ عام نثر سے بلند پایہ ہوتی ہے۔

ادب کا مقصد — یونان کے مشہور فلسفی افلاطون نے ادبیات کا حقیقی مقصد اخلاقیات اور صداقت کو قرار دیا ہے۔ چنانچہ اس نے اُن ادبیات کو بیکار محض سمجھتے ہوئے نصاب تعلیم سے نکال دیا جن کی تشکیل اور ترتیب تخیلات پر مبنی تھی، اس کا خیال تھا کہ ہر ادبی کارنامے میں اخلاقیات اور صداقت ضرور ہونی چاہئے ورنہ وہ صنف ادب میں شامل نہیں کیا جاسکتا۔

افلاطون کے اس نظریہ پر ادیبوں نے سخت نکتہ چینی کی ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ اگر افلاطون کے معیار صداقت سے ادب کو جانچا جائے تو اس کا ذخیرہ اور دائرہ بہت ہی محدود رہ جاتا ہے۔

نیز اس کا شمار فنون لطیفہ میں بھی نہیں ہو سکتا، اس لئے بیشتر ادیبوں کو افلاطون کے معیار صداقت سے بہت کچھ اختلاف ہے۔ وہ یہ بات تو تسلیم کرتے ہیں کہ ادب میں صداقت اور اخلاق کا پہلو واقعی جزو لاینفک ہے، لیکن جس صداقت کا دعویدار افلاطون ہے۔ اس کا ادب سے دُور کا تعلق ہے۔ کیونکہ ادب خارجی صداقت کی ترجمانی نہیں کرتا۔ وہ داخلی صداقت کو بے نقاب کر کے اشیاء کی اس حقیقت کا انکشاف کرتا ہے جس کو عوام نہ دیکھ سکتے ہیں اور نہ سمجھ سکتے ہیں۔ ان کے نزدیک یہ کام سائنس کا ہے کہ وہ اشیاء کی ظاہری صداقت سے بحث کرے ادب محض باطنی اور داخلی صداقت کی تحقیق اور انکشاف کرتا ہے۔

ادبی صداقت کے نظریہ پر بہت کچھ نکتہ چینی کی گئی ہے معترضین اعتراض کرتے ہیں کہ ادب جس قسم کی صداقت کی ترجمانی کرتا ہے اس کو حقیقی صداقت نہیں کہا جا سکتا۔ ادبی صداقت کے حامی اس کا یہ مسکت جواب دیتے ہیں کہ ادب کا مقصد محض اس غیر محسوس اور حقیقی تعلق کو ظاہر کرنا ہے جو اشیا اور انسان کے درمیان ہوتا ہے۔ وہ سائنس کی طرح اشیائے ظاہری تعلق کی تحقیق و تفتیش نہیں کرتا بلکہ وہ اس حقیقی تعلق کو واضح کرتا ہے جس سے انسانی قلب و دماغ پر مخصوص جمالیاتی کیفیتیں پیدا ہوتی ہیں۔

ایک ادیب عام حقائق کو نظر انداز کرتے ہوئے معمولی معمولی چیزوں سے متاثر ہو کر دُنیا کے سامنے بالکل اچھوتے اور نرالے تاثرات پیش کرتا ہے۔ اس کی اس نئی قسم کی تحقیقات سے ایک طرف ہماری معلومات میں اضافہ ہوتا ہے اور دوسری طرف اس کے تخیلی انکشافات سے ہماری رُوح اور قلب کو ایک قسم کی سُرمدی مسرّت حاصل ہوتی ہے۔ یہ درست ہے کہ عام نقطۂ خیال سے اس کی تحقیقات ظاہری حقیقت اور صداقت سے بے نیاز معلوم ہوتی ہے لیکن درحقیقت، وہ اسی صداقت کی تفسیر ہے جس کو ظاہر بین آنکھیں نہیں دیکھ سکتیں۔ بالفاظ دیگر ادبی حقایق کا اگرچہ مادی اشیاء سے کوئی ظاہرا تعلق نہیں ہوتا لیکن ہمارا دل و دماغ اچھی طرح محسوس کر سکتا ہے کہ ان کا تعلّق ہمارے روزانہ کے حالات اور مشاہدات سے بدرجہ اتم قائم ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ادبی کریکٹروں کے ساتھ ہم اس بے تکلفی سے گُھل مل جاتے ہیں جیسے ہم میں اور ان میں کوئی فرق ہی نہیں۔ ہم ان کی خوشی میں خوش اور غم میں غمگین ہوتے ہیں اور ہماری ان سے ایسی دوستی قائم ہو جاتی ہے کہ ہم اپنے آپ کو ان سے علیحدہ خیال نہیں کرتے، اگر سچ پُوچھئے تو یہی ادب کا حقیقی مقصد ہے۔ جتنی دیر ہم ادب کے مطالعہ میں محو رہتے ہیں۔ اُتنی دیر کے لئے اس کاروباری اور دُکھوں بھری دُنیا سے ہمارا تعلّق منقطع ہو جاتا ہے۔ ادب کی رنگینیاں

اور دلچسپیاں ہمیں اپنے آپ میں اس قدر جذب کر لیتی ہیں کہ ہم تمام تفکراتِ دُنیاوی سے بیخبر ہو جاتے ہیں۔ جو لوگ ادب سے حقیقی دلچسپی رکھتے ہیں وہ اس حقیقت کو اچھی طرح سمجھتے ہیں کہ ان کا جس قدر وقت ادبیات کے مطالعہ میں گزرتا ہے وہ ان کی زندگی کا بہترین وقت ہوتا ہے۔

**ادب زندگی کی تصویر ہے**

میتھیو آرنلڈ کا مقولہ تھا کہ ادب انسانی زندگی کی تفسیر ہے۔ بعض ادیب اس سے بھی ایک قدم آگے بڑھے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ ہر عہد کا ادب اس عہد کی انسانی زندگی کی حقیقی تصویر ہے۔ یہ بات ہر شخص تسلیم کریگا کہ ہر عہد کے لوگوں کے مذاق۔ رجحان اور پسندیدگی کا اثر ان کے ادب پر ضرور پڑتا ہے۔ اور ہر عہد میں وہی ادب مقبولیت کی سند پاتا ہے جو عوام کے مذاق کی ترجمانی کرتا ہے اس لئے ہم ہر عہد کے مطبوع اور مرغوب ادب سے اس دور کے لوگوں کے مذاق کا بالکل صحیح صحیح اندازہ آسانی سے کر سکتے ہیں۔

اس کے علاوہ ادب میں ایک بڑی خوبی یہ ہے کہ وہ محض واقعات کا اظہار نہیں کرتا بلکہ واقعات کی تفسیر میں وہ تخیلی اور ذہنی کیفیات کا خاکہ ایسی تفصیل کے ساتھ پیش کرتا ہے۔ جس کو دیانت دار واقعہ نگار کا قلم اور سینما فلم بھی منکشف نہیں کر سکتے۔ ادب کی اس خصوصیت کو دیکھتے ہوئے ہمارا فرض ہے کہ ہم اپنے ادب کی

طرف سے ہمیشہ خبردار اور ہوشیار رہیں تاکہ ہمارے ادب میں تنزل اور انحطاط کے اثرات نمایاں نہ ہونے پائیں۔ اور کہیں وہ کوئی مبتذل صورت اختیار نہ کرلے۔ جس کے مطالعہ سے آنے والی نسلوں کو ہماری پست حالت کا علم ہو جائے اور وہ ہمارے عہد کے انحطاط پذیر ادبی کارنامے دیکھ کر ہم پر زہر خند کریں۔

**ادب پر مذاق کا اثر اور اس کا عکس**

یہ مسلمہ ہے کہ انسانی زندگی کے ہر دور میں ایک خاص ادبی رنگ کو مقبولیت حاصل ہوتی ہے۔ جو ادیب اس خاص رنگ اور مذاق کے مطابق ادب کی تخلیق میں حصہ لیتا ہے۔ اس کے ادبی کارناموں کو پسند کیا جاتا ہے اور باقی ادیب گمنامی اور کس مپرسی کے عالم میں فنا ہو جاتے ہیں۔

ایک ادیب شہیر نے ہر عہد کے مخصوص ادبی مذاق کی تشریح ایک نہایت دلچسپ اور پُرلطف تمثیل سے کی ہے۔ وہ کہتا ہے۔ کہ ہر عہد کا مخصوص ذوق ادب بعینہٖ ایسا اثر کرتا ہے جس طرح کوئی رنگین شیشہ روشنی پر، کہ مخصوص قسم کی شعاعیں اس میں سے گزر جاتی ہیں اور باقی اس میں جذب ہو کر رہ جاتی ہیں۔

لیکن کس قدر لُطف کی بات ہے کہ یہی ذوق ادب جس کے پردے میں بہت سے ادیب گمنام رہ کر فنا ہو جاتے ہیں بعض

ادیبوں کی ذہانت اور خاص طرز ادب سے تبدیل بھی ہو جاتا ہے۔
اس اجمال کی تفصیل اس طرح پر ہے کہ ایک ہوشیار کاریگر محض وہی چیزیں نہیں بناتا جن کی عوام کو ضرورت ہوتی ہے۔ بلکہ وہ عوام میں اپنی تیار کردہ نئی چیزوں کی مانگ پیدا کرنے کی کوشش کرتا ہے۔ جب وہ اپنے اس ارادے میں کامیاب ہو جاتا ہے تو اس وقت وہ اپنے آپ کو اپنے فن میں کامیاب سمجھتا ہے۔ بالکل اسی طرح ایک ذہین اور ہوشیار ادیب جس کا مذاق اپنے عہد کے مذاق سے مختلف ہوتا ہے۔ اس کی طبیعت کی اپج اور خیالات کی بلندی، اس کو عام ادیبوں سے بلند کرتی ہے۔ وہ اپنی نئی طرز اور کوششوں سے عوام کا مذاق تبدیل کرنے میں کامیاب ہو جاتا ہے۔ اور اپنی غیر معمولی ادبی قوت سے اس قاعدۂ کلیہ کو توڑ ڈالتا ہے۔ جس کے ماتحت غیر مطبوع ادیب مقبولیت حاصل نہیں کر سکتے، ایسے زوردار ادیب کی جد و جہد یقیناً بڑی دلچسپ ہوتی ہے جبکہ اس کے عہد کا مذاق اس کو راستہ دینے کو تیار نہ ہو لیکن وہ اپنے مخصوص ادبی زور سے اپنے لئے زبردستی جگہ پیدا کر لے، اور پھر نہ صرف اسی پر اکتفا کرے بلکہ اپنے عہد کے مذاق پر اس طرح چھا جائے کہ سب اس کا لوہا مان جائیں اور آخر کار اس کی شخصیت پر فخر کرنے لگیں۔

| ادبیات کے افادی اور غیر افادی نظریہ | افادی اور غیر افادی نقطۂ نظر |
| --- | --- |

پر بھی علمائے ادب کی مدتوں بحثیں ہوئی ہیں۔ ان میں سے ایک گروہ اس خیال کا ہے کہ ادبیات سے کچھ نہ کچھ مادی فائدہ ضرور ہونا چاہئے۔ دوسری جماعت کہتی ہے کہ مادی فوائد سائنس سے متعلق ہیں ادبیات کا تعلق تو محض باطنی صداقت اور رُوحانی کیفیت سے ہے، گویا ادب کا حقیقی منشاء یہ ہے کہ اس سے رُوح کو مسرت حاصل ہو۔ اور وہ عام اور ظاہری صداقت کی ترجمانی نہ کرے کہ یہ سائنس کا کام ہے بلکہ وہ اس صداقت کو بے نقاب کرے جو سائنسدانوں کی نظروں سے پوشیدہ اور ان کی دسترس سے بالاتر ہے، اور ایک ادیب کی دُوربیں آنکھیں ہی اس کو پاسکتی ہیں۔ ممکن ہے کہ ایک ظاہر پرست شخص اس شاعرانہ حقیقت کو بے معنی اور لغو قرار دے لیکن حقیقتاً اس کی تہ میں وہی حقائق مضمر ہوتے ہیں جن کی تلاش میں بڑے بڑے سائنس دان اور نام نہاد حقیقت شناس اپنی عمر کا بہترین حصّہ صرف کر دیتے ہیں مگر پھر بھی ان تک پہنچ نہیں سکتے ؞

جو لوگ ادبیات کو مادی استفادہ سے بالاتر سمجھتے ہیں وہ ایسے ادب کو جس میں ظاہری صداقت سے بحث کی جائے ادب لطیف کے زمرہ میں شامل نہیں کرتے، اور وہ حضرات جو ادب سے ظاہری فوائد اور حقائق کے طلبگار ہیں۔ اس قسم کے ادب کو غیر مفید سمجھتے ہیں، لیکن حقیقت یہ ہے کہ وہ ادب جو ذہنی ارتقا کا

باعث نہیں ہوتا ہرگز ادب لطیف نہیں کہلایا جا سکتا۔ اس لئے یہ بات ہمیشہ یاد رکھنی چاہئے کہ حقیقی اور اصلی ادب مادی افادے سے بالاتر ہے۔ اور اس کی خوبی یہی ہے کہ وہ محض ذہنی مسرت بہم پہنچاتا ہے

**ادب کے فوائد**

ادب ہماری زندگی کا ایک اہم ترین شعبہ ہے۔ اس کا مطالعہ ہماری دماغی وسعت کا باعث ہے۔ فنون لطیفہ میں ادب کو دیگر فنون پر برتری حاصل ہے۔ اس لئے وہ بہترین فن لطیف ہے۔ ادب زندگی کے حقایق کی تفسیر ہے، ادبیات کے مطالعہ سے ہم کو ہر عہد کی جیتی جاگتی اور چلتی پھرتی تصویریں نظر آتی ہیں۔ اور اس کے ذریعے سے ہم کو بہت سے ایسی باتیں معلوم ہو جاتی ہیں جن کو کوئی واقعہ نگار یا تاریخ دان باوجود انتہائی کوششوں کے قلم بند نہیں کر سکتا، ادبیات کے توسّل سے ہم پرانے زمانے کی بڑی سے بڑی اور چھوٹی سے چھوٹی شخصیتوں کے ساتھ اس طرح گھل مل جاتے ہیں کہ ہم میں اور ان میں کوئی فاصلہ اور پردہ باقی نہیں رہتا، اس کے علاوہ جو ادیب یہ خدمات انجام دیتا ہے ہم اس کے بھی رازدار بن جاتے ہیں۔ اور اس رازداری کی بدولت ہمارے اور اس کے درمیان ایسے دوستانہ تعلّقات قائم ہو جاتے ہیں جن کے احساس سے ہمارا دل حد درجہ مسرور ہوتا ہے۔ نیز جب تک یہ دوستی

اور رازداری کا سلسلہ جاری رہتا ہے۔ ہم اپنے دُنیاوی تفکرات اور پریشانیوں کو بھول جاتے ہیں ہم اس کے ساتھ ہنستے ہیں کھیلتے ہیں، غمگین ہوتے ہیں، بُروں سے نفرت اور اچھوں سے محبّت کرتے ہیں۔ کبھی عوام سے ملتے ہیں کبھی اُمرا اور رؤسا کی صحبتیں دیکھتے ہیں۔ بادشاہوں کی رازداری کا شرف حاصل کرتے ہیں غرض زندگی کے ہر شعبے سے واقفیت بہم پہنچاتے ۔ اور ان حقیقتوں کو سمجھتے ہیں۔ جن کو فلسفی اور سائنسدان حل کرنے سے قاصر ہیں۔ یہی وہ باتیں ہیں جو دُنیا کا کوئی فن سوائے ادبیات کے مہیّا نہیں کر سکتا، اس کے علاوہ وہ قلبی سرور اور سرمدی کیفیّت جو ادب پیدا کرتا ہے کبھی زوال پذیر نہیں ہوتی۔ لوگ بُڈھے ہو جاتے ہیں۔ حادثات اور انقلابات ایام دُنیاوی مسرّتوں سے محروم کر دیتے ہیں لیکن ادبی مسرّتوں کو کبھی زوال نہیں آتا۔ جب ادبیات کے دفتر کُھلتے ہیں۔ انسان اپنے تمام آلام اور تفکّرات کو بھول بھلا کر ان میں اس طرح مستغرق ہو جاتا ہے کہ جیسے اس دُنیا ہی میں نہیں رہا۔ جب تک یہ مشغلہ جاری رہے۔ انسان اپنے آپ کو بھولے رہتا ہے۔ جن لوگوں کو ادب کا چسکا ہے۔ ان باتوں کے لُطف کچھ وہی سمجھ سکتے ہیں۔ اسی لئے بعض ادب پسند لوگ کہا کرتے ہیں کہ ادیب اور ادبیات کے دھنی ہمیشہ جوان رہتے ہیں۔ اور کبھی بُڈھے نہیں ہوتے۔

غرض ادب کا بہترین مقصد اور اصلی فائدہ محض رُوحانی مسرت ہے۔ اور رُوحانی مسرت بہم پہنچانا بہت بڑا کام ہے۔ لیکن ادب یہ خدمت بہت آسانی سے انجام دیتا ہے، اس سے یہ نہ سمجھ لینا چاہئے کہ رنجدہ اور الم انگیز موضوع ادبیات کے تحت میں نہیں آتے یا ایسے موضوعوں پر ادبیات کا رنگ نہیں چڑھ سکتا جن میں کسی قسم کی ظاہری دلچسپی نہیں ہوتی، یاد رہے ادیب کی صناعی اور اس کا زورِ بیان المناک حادثوں اور غیر دلچسپ واقعوں میں بھی غیر معمولی ادبی دلچسپی پیدا کر دیتا ہے۔ موضوع کے اعتبار سے ان کو پڑھ کر ہمارے جذبات کو ضرور ٹھیس لگتی اور تکلیف ہوتی ہے۔ لیکن اس روحانی تکلیف میں بھی ایک قسم کی رُوحانی مسرّت ہے۔ جو ادب کا ایک ادنیٰ کرشمہ ہے۔ بات یہ ہے کہ ادبی رنج بھی ایک قسم کی مسرّت کا حامل ہے۔ جب ہمارے دل کو تکلیف پہنچتی ہے تو ہم خوب جی کھول کر رو لیتے ہیں۔ اس طرح سے دل کا بوجھ ہلکا ہو کر ہماری طبیعت خود بخود شگفتہ ہو جاتی ہے۔ اس شگفتگی سے ہمارے غم دُور ہو جاتے ہیں اور ہم اپنے روزانہ کے کاروبار اور اشغال میں نہایت خوشی کے ساتھ مصروف ہو جاتے ہیں،

بہر حال بعض علمائے ادب کا خیال ہے کہ بہ نسبت الم انگیز ادبیات کے مسرّت انگیز ادب زیادہ وقیع ہے، کیونکہ مسرّت خیز

ادب کا انسانی زندگی کے کاروبار پر نہایت خوشگوار اثر پڑتا ہے۔ اس کے علاوہ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ ہماری زندگی پہلے ہی مشکلات اور المیات کا مرقع ہے۔ ہر روز کے فرائض منصبی۔ دُنیاداری کے بکھیڑے، اور آئندہ کے تفکّرات جسم و جان کو ہمیشہ مضمحل رکھتے ہیں۔ ایسے حالات میں اگر ہمارے ادیب ایسا ادب پیدا کرنے کی کوشش کریں جو زندگی کے مسرّت انگیز حقایق اور موضوعوں پر روشنی ڈال کر ہماری دُکھوں بھری زندگی کو پُرلطف بنا دے اور ہمارے دلوں میں مسرّت کی ایک بہتی لہر پیدا کر دے تو سمجھنا چاہئیے کہ انہوں نے نہ صرف ادبیات کی بلکہ تمام بنی نوع انسان کی بہت گرانمایہ خدمت انجام دی، جس کے لئے وہ بہت زیادہ شکریے اور تحسین و آفرین کے مستحق ہیں۔

# فنِ تقریر

فنِ تقریر

بعض لوگوں کا خیال ہے کہ فنِ تقریر ایک فطری عطیہ ہے اور ہر شخص میں یہ قوت نہیں کہ فنونِ لطیفہ کی اس شاخ سے قلم لگائے اور گل و گلزار کھلائے۔ میرے نزدیک یہ نظریہ بہت ہی ہمت شکن ہے۔ اگرچہ یہ بات بالکل درست ہے کہ بعض انسانوں میں فنِ تقریر کا مادہ قدرتی طور پر عام لوگوں سے کسی قدر زیادہ ہوتا ہے لیکن یہ کہنا سراسر غلط ہے کہ فنِ تقریر خواص کی ملک ہے۔ ہمت کرے انسان تو کیا ہو نہیں سکتا، خداوند کریم نے ہر شخص کو قوتِ گویائی عطا فرمائی ہے وہ اس کو ترقی اور تربیت دینا ہمارے اختیار پر چھوڑا ہے۔ جن لوگوں کو جس قسم کا ماحول اور سوسائٹی ملتی ہے ان کی اٹھان اسی طرز پر ہوتی ہے۔ سیاسی بیداری نے ہمارے ملک میں ان گنت مقرر پیدا کر دیئے ہیں جو اپنی چرب زبانی اور شیریں بیانی سے ہزاروں سامعین کے دل مٹھی میں لے لیتے ہیں۔ غرض مختلف قسم کی تحریکوں کی بدولت اکثر بڑے بڑے مقرر پیدا ہو جاتے ہیں۔ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ قوتِ تقریر ماحول کے اثر سے پیدا ہوتی

اور مقرر کی کوششوں سے پروان چڑھتی ہے۔ اگر ہم یہ کہیں کہ فن تقریر ہر انسان کا فطری حق ہے تو کسی قسم کی غلطی سرزد ہونے کا امکان نہیں یہ دوسری بات ہے کہ کوئی شخص خاموش یا گونگا بن جانا عین انسانیت خیال کرے ٭

**فن تقریر کی اہمیّت**

کامیاب اور بامراد زندگی بسر کرنے کے لئے ضروری ہے کہ جس طرح انسان اپنی دوسری قوتوں میں استعداد پیدا کرنے کی کوشش کرتا ہے اسی طرح فن تقریر میں بھی مشق بہم پہنچائے کیونکہ دُنیا کا کوئی کام بغیر تقریر کے نہیں چلتا۔ جو لوگ اچھے سلیقے اور عمدگی سے گفتگو کر سکتے ہیں سوسائٹی کی زینت کہلاتے ہیں اور ان کی خوب قدر و وقعت ہوتی ہے۔ برخلاف اس کے جو لوگ اپنے مفہوم کو حُسن و خوبی کے ساتھ دوسروں کے ذہن نشین نہیں کرا سکتے وہ ہمیشہ پھسڈی رہتے ہیں، معلوم ہونا چاہیئے کہ فن تقریر اور گفتگو میں محض تدریجی فرق ہے گفتگو میں تخاطب چند آدمیوں سے کیا جاتا ہے اور تقریر میں بے اندازہ آدمی مخاطب ہوتے ہیں۔ لیکن پھر بھی یہ ضروری نہیں کہ جو شخص گفتگو میں شائستہ اور باسلیقہ ہو وہ اچھی طرح تقریر بھی کر سکتا ہو ٭

فن تقریر کو موجودہ زمانے میں جو اہمیت اور وقعت حاصل ہے۔ وہ کسی سے پوشیدہ نہیں، ہماری حکومتوں کے قوانین عوام کی رائے کے مطابق بنتے ہیں۔ اور عوام کی رائے کو مقررین

اپنی جادو بیانی سے ہموار کرتے ہیں۔ سرکاری غیر سرکاری اور نیم سرکاری ادارے جن کے کاروبار کثرت آراء سے چلتے ہیں۔ ان میں عام طور پر وہی لوگ کامیاب ہوتے ہیں جو فن تقریر میں مہارت تامہ رکھتے ہیں۔ آج کل کے زمانے میں کوئی شخص اپنے پیشہ میں کامیاب نہیں ہوسکتا جب تک کہ وہ فن تقریر میں ماہر نہ ہو۔ ہر شخص اپنے فن کی خوبیاں اسی وقت سمجھا سکتا ہے جبکہ وہ اچھی طرح تقریر کر کے دوسروں کو قائل کرنا جانتا ہے دن رات کے تجربے اور آئے دن کے واقعات شاہد ہیں کہ اکثر لوگ جو اپنے فنوں میں کامل اور اپنے دعووں میں صداقت رکھتے ہیں محض اس وجہ سے ناکامیاب ہیں کہ اپنے خیالات کو صحیح طریقے سے دوسروں کے سامنے پیش نہیں کر سکتے، اور ان کے مقابلے میں وہ لوگ سو فیصدی کامیاب ہیں جن کے پاس مقابلتاً نہ سچائی اور قابلیت ہے اور نہ اُن کی باتوں میں کسی قسم کی گہرائی ہے مگر ان میں تقریر کی قابلیت ہے وہ اپنے لاطائل دعووں کو نہایت عمدگی سے بیان کر کے دوسروں کو قائل کرنا جانتے ہیں۔

**مقرر کی شخصیت**

مقرر کی شخصیت کا سامعین پر بہت گہرا اثر پڑتا ہے۔ اس لئے ان لوگوں کو جنہیں پبلک سے واسطہ پڑے لازم ہے کہ اپنی شہرت پر کسی قسم کا دھبہ نہ آنے دیں۔ اکثر

دیکھا گیا ہے کہ مقرر کی شخصیت سے مرعوب ہو کر سامعین بہت جلد اپنے خیالات بدل دیتے ہیں اور بڑے بڑے مرحلے بہت آسانی سے طے ہو جاتے ہیں برخلاف اس کے وہ مقرر جو اپنا وقار کھو دیتے ہیں یا جن کی عوام میں کوئی عزّت نہیں ہوتی اکثر ان کو پبلک سے کنارہ کش ہی ہونا پڑتا ہے ۔

اس کے علاوہ مقرر کو ہمیشہ یاد رکھنا چاہیئے کہ جو مجمع اس کے سامنے ہے وہ خود بھی ان میں سے ایک ہے۔ اگر وہ اپنے آپ کو اُن سے علیحدہ سمجھے گا تو اسے کبھی کامیابی نصیب نہ ہوگی اس کے بعد مقرر کو اپنے موضوع کا جائزہ لینا چاہیئے اگر وہ اپنے موضوع پر قادر نہیں اور الفاظ پر قدرت نہیں رکھتا تو اس کے مُنہ سے جو فقرہ نکلیگا وہ عوام کو تسلّی دینے کی بجائے بےچینی پیدا کریگا۔ اس طرح سے بار بار غلط فہمیاں پیدا ہونگی اور مقرر کی شخصیّت کو سخت نقصان پہنچائیں گی ۔ یہاں تک کہ اس سے مجمع بدظن ہو جائیگا۔ مقرر کے لئے ضروری ہے کہ وہ اپنی زبان پر حاوی ہو تاکہ کوئی بے ربط اور غیر ذمّہ دارانہ بات اس کی زبان سے نہ نکلے جو بعد میں اس کے یا عوام کے لئے مضر اور نقصان دہ ثابت ہو۔ اکثر مقرر جوش میں آکر بعض نہ کہنے کی باتیں بھی کہہ جاتے ہیں۔ جن سے نہایت تکلیف دہ نتائج برآمد ہوتے ہیں۔ مقرر کا فرض ہے کہ وہ سامعین کو نہ بھولے ۔ ان کی نبض پر ہر وقت اس کا ہاتھ

رہے اور جس نشے سے وہ ان کو مدہوش کر رہا ہے اس کی مقدار کو ایک ہوشیار ڈاکٹر کی طرح نہایت احتیاط سے صرف کرے تاکہ مجمع اس کے قبضے سے باہر نہ نکل جائے۔ اور اس کے ساتھ ہی جوش وخروش میں اپنے حواس پر بھی قادر رہے۔ یاد رہے وہ مقرر جو خود جوش میں آکر اپنے آپ کو بھول جاتے ہیں سامعین کی نبض ان کے ہاتھ سے چھوٹ جاتی ہے۔ نہ ان کو یہ پتہ رہتا ہے کہ وہ خود کدھر جا رہے ہیں اور نہ یہ خیال رہتا ہے کہ سامعین کا کیا حال ہے۔ ہوشیار مقرر خود کبھی جوش میں نہیں آتا۔ وہ اپنے جوش کو سامعین کے اکسانے میں صرف کرتا ہے۔ اور ان پر پوری طرح حاوی رہتا ہے۔

مقرر کو اپنی زبان اور بیان پر اس لئے حاوی ہونا اور بھی ضروری ہے کہ وہ ان تقریروں کا مقابلہ کر سکے جو باقاعدہ محنت سے طیار کی جاتی ہیں۔ تاکہ ہر ضروری موقعہ پر اپنے خیالات کو نہایت برجستگی سے بلا تاخیر ادا کرے اور وہ لوگ منہ دیکھتے رہ جائیں جو اپنے خیالات کو ابھی ترتیب ہی دے رہے تھے اور اس فکر میں تھے کہ کونسا پیرایۂ کلام اور طرز بیان اختیار کریں، دیکھا گیا ہے کہ ایسے مقرر جو برموقعہ اور برمحل موثر اور عمدہ الفاظ میں اپنے خیالات کو پیش کر سکتے ہیں اکثر ان لوگوں کے مقابلے میں میدان مار لیتے ہیں جن کے پاس خیالات اور الفاظ کے لشکر موجود تھے گولا بارود اور سامان جنگ اس کثرت سے تھا کہ کامیابی یا انداز معلوم ہوتی تھی

لیکن جیت اس کی ہوتی جو عین وقت پر اپنی چھوٹی سی مسلّح فوج کے ساتھ بےخبری کے عالم میں مخالف پر آن ٹوٹتا، اور اس کو تیار ہونے تک کا موقعہ نہ دیا۔

برجستگی کے ملکہ کے ساتھ مقرر کے پاس کچھ نہ کچھ سامان جنگ ہونا بھی ضروری ہے گویا تقریر سے پہلے اسے اپنے موضوع پر اچھی طرح غور کر لینا چاہیئے مقرر کا اپنے موضوع پر سطحی نظر سے غور کرنا ناکامیابی کا باعث ہو سکتا ہے اس لئے مقرر کو اپنے موضوع کا دقت نظر سے مطالعہ کرنا چاہیئے تاکہ دوران تقریر میں جو کچھ زبان سے نکلے وہ اسکی گہری نظر اور بلند خیالات کی ترجمانی کرے نیز یہ اعتراض عائد نہ ہو کہ مقرر اصل موضوع سے ناآشنا ہے اور اس نے ادھر اُدھر کی سطحی باتیں ملا کر بات کا بتنگڑ بنا دیا ہے۔ اس کے علاوہ کسی موضوع تقریر کا مقرر کے چہرے پر اس وقت تک صحیح اثر پیدا نہیں ہو سکتا جب تک کہ وہ اس کو اچھی طرح نہ سمجھتا ہو۔ اس لئے موضوع کی واقفیت جہاں مقرر کی اصلی قابلیت اور حقیقی دلچسپی کی شہادت دیتی ہے وہاں اس کے شخصی وقار کو بھی بلند کرتی ہے۔

ہماری نظر سے اکثر ایسے مقرر گزرے ہیں جو الف کے نام بے بھی نہیں جانتے لیکن جب کبھی تقریر کا موقعہ آیا ہے تو وہ اکثر بڑے بڑے عالموں اور فاضلوں کے جلسوں میں اس جوش وخروش سے بولے ہیں کہ سُننے والے بیٹھے مُنہ دیکھتے تھے اور حیران تھے

کہ یہ چُھپا رستم کہاں سے آگیا۔ آپ کو سُن کر حیرانی ہوگی کہ ایسے لوگوں نے اکثر میدان بھی مارے ہیں۔ اس کی وجہ کیا تھی۔ یہی کہ وہ تقریر کے فن سے واقف تھے، حاضرین کو برچانا جانتے تھے اور اس کے ساتھ اپنے مطالب کو نہایت برجستگی اور عمدگی سے ادا کر سکتے تھے ایسے ہی لوگ وہ لوگ ہیں جن کی ذات با صفات سے بالکل خشک اور فرسودہ موضوع نہایت دلچسپ اور رنگین بن جاتے ہیں ایک لمبی چوڑی خشک تقریر میں ان کا کوئی چُبھتا ہُوا فقرہ۔ کوئی دلخوش کن پھبتی تمام کوفت کو دُور کر کے غیر دلچسپ موضوع کو دلچسپ بنا دیتی ہے تقریر کے متعلق یہ بات بھی دلچسپی سے خالی نہیں کہ اکثر تقریریں جنہوں نے حاضرین پر جادُو کا اثر کیا ہے اور ایک دُنیا ان کو بہترین تقریر کا لقب دیتی ہے۔ اگر وہ پڑھی جائیں تو ان میں کوئی ایک خوبی بھی نظر نہیں آتی، جن کی وجہ سے انہیں بہترین تقریر کہا جا سکے بات یہ ہے کہ مقرر کا طرز تقریر۔ سامعین کی نبض شناسی، اس کی آنکھوں کی چمک، چہرے پر مختلف کیفیتوں کا طاری ہونا اس کی حرکات و سکنات۔ لباس وضع قطع، ذاتی اقتدار اور ماحول کا اثر وغیرہ تمام مل کر ایک خاص قسم کی فضا پیدا کر دیتے ہیں جس کا لطف وہی لوگ محسوس کر سکتے ہیں جو اس وقت موجود ہوں۔ ہونہار مقرر کے لئے ضروری ہے کہ وہ ایسے کامیاب مقرروں کی تقریروں سے استفادہ کرے پھر اس کو معلوم ہو گا کہ تقریر اور تحریر میں کیا فرق

ہے۔ اس بحث سے ہم اس نتیجے پر بھی پہنچتے ہیں کہ تقریر اور مقرر کو کسنے کی صحیح کسوٹی حاضرین ہی ہو سکتے ہیں جن پر تقریر کی جادو بیانی کا اثر پڑتا ہے *

آواز کی اہمیت | آواز کی دلکشی کی ایک دنیا قائل ہے۔ چنانچہ تقریر کی کامیابی اور ناکامی میں بھی آواز کو بہت زیادہ دخل ہے۔ لیکن افسوس کہ ہمارے مقررین عام طور پر آواز کی طرف خیال ہی نہیں کرتے۔ یاد رہے اچھی آواز سے سامعین کے دل و دماغ پر نہایت ہی اچھا اثر پڑتا ہے لیکن بُری آواز میں اچھی بات بھی سُننے کو جی نہیں چاہتا۔ طبیعت خود بخود نفرت کھاتی ہے وہ آوازیں جو کانوں پر گراں نہیں گزرتیں موضوع کی دلچسپی میں اضافہ کرکے اس کو زیادہ دلپذیر بناتی ہیں شیخ سعدی نے کسی شخص کے قرآن شریف کو بُری آواز سے پڑھنے پر کہا ہے

تو کہ قرآں بدیں نمط خوانی
ببری رونق مسلمانی

جب بُری آواز سے آسمانی کتابوں کو پڑھنے سے نقصان پہنچ سکتا ہے تو بد آوازی سے تقریر بدمزہ ہو جاتی ہیں کیا کلام ہے۔ اس لئے مقررین کو شروع ہی سے اپنی آواز کی تربیت کی طرف متوجہ ہونا چاہیئے اگر بچپن کے زمانے میں آواز کو درست کرنے کی طرف توجہ دی جائے تو اس میں دلکشی پیدا ہو جانی کوئی بڑی

بات نہیں ۔

ہمارے بعض مقرروں کو عادت پڑ جاتی ہے کہ وہ تقریر کرتے وقت کبھی اپنی آواز اس قدر بلند کر دیتے ہیں کہ سامعین کے کانوں کے پردے پھٹنے لگتے ہیں اور کبھی اس قدر آہستہ بولتے ہیں کہ قریب والوں کو بھی مشکل سے سنائی دیتا ہے اکثر دیکھنے میں آیا ہے کہ سٹیج پر بار بار گردش کرتے ہیں۔ اگر سوءِ اتفاق سے مقرر بیڈول جسم کا ہو تو اس کی یہ گردش عجب مضحکہ خیز صورت پیدا کرتی ہے۔ اور انہیں دیکھ کر بے ساختہ ہنسی آتی ہے آہستہ بولنے اور اپنے محور کے گرد گھومنے والے مقرر جس طرف اپنا رُخ پھیرتے ہیں ادھر کے لوگ تو انہیں سن سکتے ہیں لیکن باقی سامعین ان کے کلام بلاغت نظام سے محروم رہ جاتے ہیں ایسا کرنے سے نہ صرف تقریر کی دلچسپی میں کمی آتی ہے بلکہ حاضرین مجلس میں ایک قسم کی بیچینی سی پیدا ہو جاتی ہے۔ اگر مقرر اپنی غلطی کو محسوس نہ کرے تو یہ بیچینی مجمع میں کھلبلی پیدا کر دیتی ہے۔

بعض ماہرین کا خیال ہے کہ آواز کو بلند اور آہستہ کرنے سے جذبات کا صحیح طور پر اظہار ہوتا ہے۔ اور تقریر کی طرف عوام کی توجہ زیادہ بڑھتی ہے۔ اس نظریہ میں کوئی کلام نہیں لیکن آواز کو اتنا ہلکا کر دینا کہ بہت کم لوگ سن سکیں کسی طرح قابل تعریف نہیں۔ واقعی آواز میں مدوجزر ضرور ہونا چاہئے لیکن یہ بات بھی

ہمیشہ ملحوظ خاطر رکھنی لازم ہے کہ سامعین ہر لفظ کو پوری طرح سُن سکیں جس تقریر کے تمام الفاظ سامعین کے کانوں تک نہیں پہنچتے آپ یقین رکھیں نہ تو وہ تقریر کامیاب ہو سکتی ہے اور نہ سامعین میں دلچسپی پیدا کر سکتی ہے۔

ترقی کے موجودہ دور میں ایک آلہ لاؤڈ سپیکر کے نام سے ایجاد ہؤا ہے اسکے استعمال سے ہلکی آوازیں بلند ہو سکتی ہیں اس آلہ کے رواج سے ان لوگوں کو ضرور فائدہ ہے جو بلند آواز سے تقریر نہیں کر سکتے۔ لیکن ان آلات کے استعمال سے مقررین کو نقصان بھی پہنچتا ہے۔ جب اس برقی آلہ کو مقرر کے سامنے رکھا جاتا ہے تو اُس کو اپنی تمام تر توجہ سامعین کی طرف منعطف کرنے کی بجائے اس آلہ پر صرف کرنی پڑتی ہے۔ مقرر اپنے مُنہ کو ادھر اُدھر پھیر نہیں سکتا اور مقررہ فاصلے پر وہ ایک مجسمہ کی طرح اس آلہ کے سامنے کھڑے ہو کر تقریر کیئے جاتا ہے۔ اگر وہ ذرا بھی اپنی جگہ سے ہلے تو آلہ آواز کو قبول نہیں کرتا، اور اگر قبول بھی کرلے تو فاصلے میں کمی زیادتی ہونے سے آواز میں خرابی پیدا ہو جاتی ہے۔ لاؤڈ سپیکر کے استعمال میں سب سے بڑی خرابی یہ ہے کہ اس کی موجودگی میں مقرر کی حرکات و سکنات اور طرز تقریر میں فرق آجاتا ہے اور ان لوازمات تقریر کے فقدان سے عموماً سامعین بے لطف ہو جاتے ہیں۔ ہاں اتنا ضرور ہے کہ زیادہ سے زیادہ سامعین مقرر کو

آسانی سے سُن سکتے ہیں۔ اگر سوء اتفاق سے یہ آلہ کام نہ کرے جیسا کہ اکثر ہوتا ہے۔ تو مقرر کی بُری طرح بھد اُڑتی ہے اور جلسے میں کھنڈت پڑ جاتی ہے۔

اکثر دیکھا گیا ہے کہ بعض مقررین اس آلے کی موجودگی میں اپنی آواز پر بھروسہ کرتے ہیں اور اس کو استعمال نہیں کرتے، مقرر کو یاد رکھنا چاہئے کہ اگر کسی جلسے میں اس آلے کو استعمال کیا جا رہا ہو تو اپنی آواز پر بھروسہ کرنا اور یہ سمجھنا کہ ہماری تقریر ہر شخص بخوبی سُن سکتا ہے، بڑی سخت غلطی ہے۔ میرا مخصوص تجربہ یہ ہے کہ اس آلے کے ہوتے ہوئے اس کو استعمال نہ کرنے سے اچھے مقرروں کی تقریریں بے لطف ہو جاتی ہیں۔ کیونکہ سامعین کو بلند آواز سننے کا مزہ پڑ جاتا ہے اس لئے وہ ایسی آواز کو سننا پسند نہیں کرتے جسے بہت زیادہ توجہ صرف کر کے سُنا جا سکے۔ مسز سروجنی نائیڈو جو بُلبل ہندوستان کہلاتی ہیں اور تقریر کرنے میں مہارت تامہ رکھتی ہیں ایک دفعہ میں نے ان کی تقریر کو ناکامیاب ہوتے ہوئے بچشم خود دیکھا۔ محض اس لئے کہ ان سے پہلے مقررین برابر لاؤڈ سپیکر استعمال کر رہے تھے۔ لیکن انہوں نے اپنی آواز پر بھروسہ کیا اور اس آلے کو اپنے سامنے سے ہٹا دیا۔ اس کا نتیجہ یہ ہُوا کہ ان کی تقریر جو ہمیشہ دل کے کانوں سے سُنی جاتی ہے اور سامعین پر ایک سکتے کا عالم طاری کر دیتی ہے وہ

اثر پیدا نہ کر سکی جوان کا مخصوص حصہ ہے۔ سامعین بےچین ہو گئے مگر ان کی شہرت اور شخصی وقار کے رعب سے بندھے بیٹھے رہے۔ جو لوگ ان کی تقریر کو آسانی سے سُن سکتے تھے وہ سُنتے رہے باقی سرگوشیاں کرنے لگے اور ہر طرف سے بار بار خاموش خاموش کی آوازیں آنے لگیں، اگر اس جلسے میں یہ آلہ نہ ہوتا تو یہی تقریر ہر شخص پوری توجہ سے سُنتا اور باوجود غیر معمولی ہجوم کے ایسی خاموشی طاری ہو جاتی کہ سوئی گرنے کی آواز بھی سنائی دیتی۔

اداکاری | بعض لوگوں کا خیال ہے کہ فن تقریر اداکاری کے مرادف ہے۔ اس لئے مقرر کو تقریر کرتے وقت اداکاری کے فرائض بھی ادا کرنے چاہئیں۔ اس اصول کے پیش نظر ہمارے بعض مقرر آئینہ سامنے رکھ کر تقریر کی مشق کرتے ہیں۔ ان کی کوشش یہ ہوتی ہے کہ جو کچھ ان کی زبان سے نکلے جسمانی حرکات بھی اس کا ساتھ دیں۔ میرا خیال ہے اداکاری کے لئے اس قسم کی مشق واقعی ضروری ہے لیکن تقریر کو اس سے بہت کم تعلق ہے۔ تقریر اور گفتگو میں محض آواز کی بلندی کا فرق ہے۔ جب عام طور پر باتیں کرتے ہوئے اداکاری کے فن کو کام میں نہیں لایا جاتا تو پھر تقریر میں اس کی کیا خاص ضرورت ہے۔ ہاں اتنا یاد رکھنا ضروری ہے کہ جو بات کہے وہ دل سے نکلے، اس طرح سے مقرر کے چہرے پر خود بخود صحیح جذبات آشکارا ہو جاتے ہیں نیز

مسلسل مشق اور مہارت کے بعد جب سامعین کا رُعب مقرر کے دل سے دُور ہو جاتا ہے تو اسمیں آپ ہی آپ ایسی حرکات کرنے کی جرأت پیدا ہو جاتی ہے جو گفتگو کرتے ہوئے فطری طور پر چہرے اور اعضا سے ظہور میں آتی ہیں۔ باقاعدہ ہر لفظ کی تصویر بن جانا مقرر کا کام نہیں ممکن ہے شاعروں کو یہ فن کچھ زیب دے ورنہ اداکار شاعروں کی بھی اکثر کرکری ہوتے دیکھی ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ سامعین کا خیال مقرر کے الفاظ اور خیالات کی طرف سے ہٹ کر اس کی حرکات اور اداکاری کی طرف متوجہ ہوتا ہے جس سے نفس مضمون کی دلچسپی زائل ہو جاتی ہے ہاں اگر بعض اوقات لیکن بہت ہی احتیاط سے اداکاری صرف کی جائے تو ممکن ہے سامعین کو کسلمندی دُور کرنے کا موقعہ مل جائے۔ مگر وہ لوگ جو باقاعدہ اداکاری کا فن دکھاتے ہیں اکثر اپنی غیر معمولی حرکات کی وجہ سے پریشان ہوتے ہیں۔ سامعین کے سامنے کھڑے ہو کر کوئی ایک غیر معمولی حرکت کرنیسے سامعین کو چہ میگوئیوں کا موقعہ مل جاتا ہے جس سے تقریر پر نہایت بُرا اثر پڑتا ہے۔

**تقریر کا آغاز اور انجام** تقریر کرنے سے پہلے مقرر کو ہمیشہ سوچ لینا چاہیئے کہ وہ تقریر کس طرح شروع کریگا اور کن الفاظ پر ختم کریگا۔ انگریزی میں ایک مثل مشہور ہے "جو کام عمدگی سے شروع ہوتا ہے وہ آدھا ختم ہو جاتا ہے"، بجنسہٖ یہی حالت تقریر کی ہے جو شخص اپنی

تقریر نہایت عمدگی سے شروع کرتا ہے حاضرین اس کے متعلق فوراً فیصلہ کر لیتے ہیں کہ یہ اچھی تقریر کرنے والا ہے اس طرح سے قدرتی طور پر مقرر سے ہمدردی اور اس کی تقریر سے دلچسپی پیدا ہو جاتی ہے۔ اگر سوءِ اتفاق سے کوئی اچھا مقرر اپنی تقریر کو غلط طریقے یا پُھس پُھسے انداز سے اُٹھائے تو سب کی رائے اس کے متعلق خراب ہو جاتی اور اس کی قائم شُدہ شہرت بھی بگڑ جاتی ہے۔

تقریر کے آغاز کی طرح اس کا اختتام بھی شاندار ہونا نہایت ضروری ہے اگر کوئی کامیاب مقرر اپنی عمدہ تقریر کو نہایت زوردار الفاظ میں ختم نہیں کرتا تو اس کی نہایت شاندار تقریر کا ستیاناس اُڑ جاتا ہے۔ اس کامیابی کو حاصل کرنے کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ جب مقرر اپنی تقریر کے اختتام کے قریب پہنچے تو سامعین کی نبض ٹٹولتا ہے۔ جس وقت دیکھے کہ سامعین اس کے ہم خیال بن چکے ہیں اپنی تقریر کو نہایت زوردار الفاظ میں ختم کر دے اگر کوئی مقرر اپنی تقریر کو صحیح وقت پر ختم نہیں کرتا تو اس کے چند آخری مگر غیر ضروری فقرے اس کی تقریر کو خراب کر دیتے ہیں اور وہ اثر جو اس نے نہایت محنت اور جانکاہی سے پیدا کیا تھا محض ایک آدھ منٹ کی بے ہنگام تقریر سے زائل ہو جاتا ہے۔

**تقریر کرنے کے چار طریقے** | تقریر کرنے کے عام طور پر چار طریقے ہو سکتے

ہیں۔ اوّل یہ کہ مقرر اپنی تقریر لکھ کر کسی محفل یا مجلس میں پڑھ دے
دوسرے لکھ کر زبانی یاد کرلے اور پھر سامعین کے سامنے دہرادے،
تیسرے جو کچھ کہنا چاہتا ہو اسے دل میں اچھی طرح سوچ لے اور
پھر اس کو باحسن و جوہ عوام کے سامنے پیش کر دے۔ یا اپنے موضوع
کے متعلق کچھ مختصر سے نوٹ لکھ لے اور ان کو پیش نظر رکھ کر حاضرین
کے سامنے اپنے خیالات بیان کر دے۔

ا تقریر کو لکھ کر پڑھنا سامعین کے لئے کسی طرح بھی لطف دہ
نہیں ہوتا۔ اس قسم کی تقریر دل سے اکثر لوگ گھبرا جاتے ہیں اور
آپس میں باتیں کرنے لگتے ہیں اس طرح سے مجلس میں اچھی خاصی
بےچینی پیدا ہو جاتی ہے۔ اگر خوش قسمتی سے کسی شخصیت کا دبدبہ سامعین
پر چھا جائے تو وہ زبردستی بندھے بیٹھے رہتے ہیں۔ اور دل ہی
دل میں دُعائیں مانگتے ہیں کہ یا اللہ کب یہ سلسلہ تقریر ختم ہوگا
اور کوئی دوسرا مقرر آئیگا، جو طبیعتوں کو گرمائیگا اگر صبر اور ضبط کا
پیمانہ چھلک جائے تو کھانسی اُٹھنے لگتی ہے۔ فقرے بازیاں
شروع ہو جاتی ہیں۔ پے درپے تالیاں بجا کر مقرر کا ناک میں دم کر
دیا جاتا ہے۔ آخر مقرر کو اپنا سلسلہ بیان کوتاہ کرنا پڑتا ہے۔
میں نے بڑے بڑے مجمعوں میں بڑے اچھے مقررین کا یہ حشر
ہوتے دیکھا ہے۔ ان کی تقریر کے بلند پایہ اور جانکاہ
تحقیقات و تخیلات کا نتیجہ ہونے کے باوجود انہیں جس قدر ناکامیابی

ہوتی ہے۔ اس کو کچھ وہی لوگ سمجھ سکتے ہیں جنہوں نے یہ سمے اپنی آنکھوں سے دیکھے ہیں۔ لکھی ہوئی تقریریں عام طور پر اس مجمع میں کامیاب ہوتی ہیں جہاں خاص طبیعتوں کے لوگ جمع ہوں۔ اور ان پر عوام کا لفظ صادق نہ آتا ہو۔ ہاں کامیاب مقررین لکھی ہوئی تقریروں کو بھی اپنی صناعی اور ہوشیاری سے دلچسپ بنا دیتے ہیں۔ وہ تمام طور پر جہاں مناسب سمجھتے ہیں لکھی ہوئی تحریر سے ہٹ کر کوئی ایک آدھ بات سامعین کو مخاطب کر کے ایسی کہہ جاتے ہیں جس سے مسلسل تقریر کی گرانی دور ہو جاتی ہے۔ لکھی ہوئی تقریر میں سب سے زیادہ خرابی یہ ہوتی ہے کہ مقرر کی آنکھیں کاغذ پر جمی رہتی ہیں اور وہ ادھر اُدھر نہیں دیکھ سکتا۔ اس طرح سے وہ جوش اور ولولے جو مقرر سے آنکھیں چار ہونے کے لئے سامعین کے دلوں میں پیدا ہوتے ہیں ان کے دلوں کو نہیں گرماتے لہذا سامعین کی طبیعت خود بخود اُکتانے لگتی ہے۔ لکھی ہوئی تقریر کو پڑھنے کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ اسے اپنے سامنے رکھ لیا جائے۔ اور وہ اتنی یاد ہو کہ ایک فقرے پر نظر پڑنے کے بعد کئی کئی فقرے زبان پر بے ساختہ آجائیں۔ گویا مقرر کی نظریں کاغذ پر نہ جمی رہیں بلکہ وہ برابر سامعین سے مخاطب رہے۔ عام طور پر سامعین محض الفاظ سے متاثر نہیں ہوتے بلکہ مقرر کا طرز بیان اس کی آواز اور توجہ اور شخصیت تمام مل کر ان کے دل میں اثر پیدا کرتی ہیں۔ اس لئے تقریر کرنے کا اگر بہترین طریقہ

اختیار کرنا پڑے تو تحریر میں فن تقریر کے اصولوں سے جان ڈالنی چاہئے۔ ورنہ لکھی ہوئی تقریر کبھی کامیاب نہیں ہوسکتی اور خاص طور پر ایسے مجمع میں جس میں مختلف طبیعتوں اور علمیتوں کے سامعین ہوں۔

۲۔ تقریر کا لکھ کر زبانی یاد کرنا بہترین طریقہ خیال کیا جاتا ہے۔ اس طریقہ تقریر میں سب سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ سامعین کی موجودگی کا مقرر پر بہت کم اثر پڑتا ہے۔ ورنہ آپس میں بیٹھ کر چند آدمیوں کے سامنے کسی موضوع پر مسلسل گفتگو کر لینا دوسری بات ہے۔ اور کسی مجمع کے سامنے کھڑے ہو کر مسلسل تقریر کرنا کچھ اور معنی رکھتا ہے اگر آپ کو تقریر کرنے کی مہارت نہیں ہے اور آپ کو ایک چھوٹے سے مجمع کے سامنے تقریر کرنے کے لئے کھڑا کر دیا جائے تو جو کیفیتیں آپ پر گزریں گی ان کا اندازہ کچھ آپ ہی کر سکتے ہیں یا وہ لوگ جن کو کبھی اس قسم کے دلچسپ واقعات سے سابقہ پڑا ہے۔ سب سے پہلے دل میں بےچینی پیدا ہو جائیگی۔ اور آپ کے چہرے سے اس کا اظہار ہونے لگیگا۔ کبھی معلوم ہوگا پیاس لگ رہی ہے کبھی محسوس ہوگا پیشاب آرہا ہے۔ ممکن ہے دل بھی بیٹھنے لگے اور آخرکار آپ کو تقریر کرنے کا ارادہ ہی ترک کرنا پڑے۔ خیر یہ تو معمولی سی بات ہے کہ زبانی یاد کی ہوئی تقریر آپ بالکل ہی بھول جائیں۔ اور جس وقت آپ سٹیج پر تقریر کرنے کے لئے لڑکھڑاتے ہوئے پہنچیں تو اپنے آپ کو کلی طور پر خالی الذہن پائیں

آخر اپنی جیب سے لکھی ہوئی تقریر نکالتے ہی بنے۔ سامعین پر نظر پڑے تو ایک ایک کے دو دو نظر آئیں۔ اگر کسی کی ٹوپی دکھائی دے تو سارے ہال میں ٹوپی والوں کا ہجوم نظر آئے اور اگر اتفاق سے کسی پگڑی والے کو آنکھیں دیکھ پائیں تو تمام ہال پگڑ پوش دکھائی دینے لگے۔ یہ تو ان لوگوں کی حالت ہوتی ہے جن کی نظر سٹیج پر کھڑے ہو کر کچھ کام کرتی ہے ورنہ تجربہ یہ ہے کہ ابتدائی تقریر میں نظریں ہی کام کرنے سے انکار کر دیتی ہیں۔ اگر کچھ دکھائی دیتا ہے تو اتنا کہ بہت زیادہ ہجوم ہے اور کسی کا سر ہی نہیں ہے۔ اگر سوءِ اتفاق سے لوگوں کی آنکھیں نظر آتی ہیں تو معلوم ہوتا ہے ہر شخص حملہ کرنے کو طیار بیٹھا ہے۔ غالباً اسی لئے بعض لوگ کہا کرتے ہیں کہ جب تقریر کرو تو بھول جاؤ کہ تمہارے سامنے کوئی بیٹھا ہؤا ہے۔ جو کچھ کہنا ہو بے دھڑک کہے جاؤ اور کسی شخص کی پروا نہ کرو یا یہ سمجھو کہ تمہارے سامنے بہت سے بیوقوف جمع ہیں جن میں بالکل عقل سمجھ نہیں اس لئے جو کچھ تم چاہو کہہ سکتے ہو۔ ممکن ہے یہ طریقہ مبتدی کے کام کا ہو۔ لیکن جہاں تک تجربے کا تعلق ہے۔ یہ خیال بالکل غلط ہے۔ سامعین کو بھول جانا اور جو کچھ منہ میں آنا کہے چلے جانا فنِ تقریر کے منافی ہے۔ جب تک تقریر کرنے والا سامعین کی ذہنیت اور ان کے خیالات کی رَو کا ساتھ نہ دے اس وقت تک اس کی تقریر کبھی کامیاب نہیں ہو سکتی۔ بہترین مقرر ہمیشہ سامعین کے

ساتھ چلتا ہے۔ ان کو اپنی سبک رفتاری اور حُدی خوانی سے ایسا محو کر لیتا ہے کہ بعد میں خود رہنما اور رہبر بن جاتا ہے۔ سامعین بے اختیار ہو کر اس کے پیچھے پیچھے بھیڑ یا چال سے چلے آتے ہیں۔ یہاں تک کہ وہ اپنے دلپذیر حُسنِ بیان سے جس طرف چاہتا ہے۔ ان کو لے جاتا ہے۔ ظاہر ہے رٹی ہوئی تقریر میں مقرر کو رہنما بننے کا پورا موقعہ ہرگز نہیں مل سکتا۔ بہت ممکن ہے کہ عوام کے خیالات اور ذہنیت کا کسی قدر پہلے سے اندازہ کر لیا جائے اور اس کے بعد تقریر لکھ لی جائے۔ لیکن یہ کیسے معلوم ہو سکتا ہے کہ آپ سے پہلے مقررین کیا کہنے والے ہیں۔ سر تا سر زبانی یاد کی ہوئی تقریریں سب سے بڑی قباحت یہی ہوتی ہے کہ مقرر پیشرو مقررین کی تردید یا تائید کرنے سے قاصر رہ جاتا ہے اس لئے اس کی تقریر پوری طرح کامیاب نہیں ہو سکتی۔ اس کے علاوہ زبانی یاد کی ہوئی تقریریں اکثر اوقات بہت تکلیف دہ ثابت ہوتی ہیں۔ اگر سوء اتفاق سے مقرر کوئی فقرہ بیچ میں سے بھول جائے تو قدرتی طور پر اس کو انہی الفاظ میں دوبارہ دہرانے کی کوشش کرتا ہے۔ جس سے سامعین کو فوراً معلوم ہو جاتا ہے کہ تقریر رٹی ہوئی ہے۔ اگر کوئی مقرر اس خامی پر حاوی آ جائے تو کہیں نہ کہیں تقریر سے ضرور اس کا عیب ظاہر ہو جاتا ہے۔ سب سے پہلے تو انداز کلام ہی بتا دیتا ہے کہ وہ الفاظ جو مقرر کی زبان سے

نکلتے ہیں اس کے اپنے دل و دماغ پر کیا اثر کر رہے ہیں۔
اگر ہر فقرہ مقرر کی آنکھوں اور اس کے چہرے پر اصلی جذبات
پیدا نہیں کرتا تو سمجھ لو کہ گراموفون کا ریکارڈ بج رہا ہے۔ اور
یہ کسی اور شخص کی آواز ہے جو مُردہ جسم میں سے نکل رہی ہے۔ اس
لئے نہایت ضروری ہے کہ جب تقریر لکھ کر یاد کی جائے تو وہ
اپنے الفاظ میں ہو ورنہ وہ گراموفون ریکارڈ سے زیادہ اثر نہیں
پیدا کرے گی۔ اس کے علاوہ اس کو ادا کرنے میں تیزی ہرگز نہ
برتی جائے جس سے احتمال ہو کہ تقریر زبانی یاد کر رکھی ہے۔
۳۔ تقریر کرنے کا تیسرا طریقہ یہ ہے کہ جو کچھ کہنا ہو اس پر پہلے
اچھی طرح غور کر لے اور پھر اس کو سامعین کے سامنے پیش کر دے
یہ طریقہ تقریر سب سے زیادہ مشکل ہے۔ کم سے کم مبتدی اس پر
کاربند نہیں ہو سکتا۔ اگر کوئی نو آموز اس طریقے پر چلنے کی کوشش
کرے تو سخت غلطی کرتا ہے۔ بڑے بڑے مقررین بھی اکثر
یہ طریقہ اختیار نہیں کرتے۔ کیونکہ اس کے لئے مقرر میں دو خوبیوں
کی ضرورت ہے سب سے پہلے وہ صحیح اور صاف فقرے بنا سکتا ہو
دوسرے اپنے خیالات کو نہایت عمدگی سے بہترین الفاظ میں
بیان کرنے کی قدرت رکھتا ہو۔ ہم بیان کر چکے ہیں کہ جب
انسان کسی مجمع کے سامنے کھڑا ہوتا ہے تو اس پر عجیب عجیب
کیفیتیں گزرتی ہیں۔ ایک طرف سامعین کا خیال ہوتا ہے دوسری

طرف نفسِ مضمون کا۔ ایک طرف سامعین کو اپنا ہم خیال بنانے کی کوشش کی جاتی ہے اور دوسری جانب اپنے خیالات کو صحیح طریقے سے پیش کرنے کی سعی جاری رہتی ہے۔ اس طرح انسان ایک مخمصے میں پھنس جاتا ہے۔ ایک طرف سے دامن سمیٹتا ہے وہ دوسری طرف اُلجھ جاتا ہے۔ اِدھر سے بچتا ہے اُدھر پھنس جاتا ہے۔ غرض تقریر وبالِ جان ہو جاتی ہے۔ اور مقرر کی ناکامیابی کے امکانات بڑھتے چلے جاتے ہیں۔ جو لوگ فنِ تقریر میں مہارتِ تامہ رکھتے ہیں اگر وہ یہ طریقہ اختیار کریں تو کوئی مضائقہ نہیں اور بہت ممکن ہے کہ وہ کسی حد تک کامیاب بھی ہو جائیں لیکن مبتدی کے لئے یہ طریقہ کار ہرگز بار آور نہیں ہو سکتا، اس لئے حتی الامکان اس سے اجتناب ہی کرنا چاہیئے اور اپنے آپ کو خطرے میں نہ ڈالنا چاہیئے۔

۴۔ چوتھا طریقہ یہ ہے کہ اپنے موضوع کے متعلق کچھ نوٹ لکھے اور اطمینان سے بیٹھ کر ان پر اچھی طرح غور و خوض کر لے۔ جب تقریر کا موقعہ آئے تو ان کو سامنے رکھے اور ہر نوٹ کے متعلق اپنے خیالات کا اظہار کرتا چلا جائے۔ اس طریقے پر چلنے کے لئے بھی حُسنِ بیان کی ضرورت ہے۔ اگر مقرر اپنی زبان پر قادر نہیں۔ اور فی البدیہہ صحیح فقرے نہیں بنا سکتا تو یہ طریقہ بھی کامیاب نہیں ہو سکتا۔ آجکل عام طور پر یہی طریقہ رائج ہے۔ اس میں بھی وہی خامیاں اور خرابیاں ہیں جو تقریر کو زبانی دہرا لینے میں ہیں۔

محض اتنا فرق ہے کہ جو کچھ کہنا ہے وہ مختصر طور پر کاغذ پر لکھا ہوا موجود ہے اور اس میں ایک خاص ترتیب بھی معین ہے۔ گویا انسان اپنی یادداشت پر بھروسہ نہیں کرتا۔ اس طریقے میں بڑا فائدہ یہ ہے کہ حالات کے ماتحت مقرر اپنے مقررہ موضوع میں مفید مطلب مواد اضافہ کرکے اپنی تقریر کو حسب ضرورت کم اور زیادہ بھی کر سکتا ہے۔ لیکن بات وہی ہے کہ یہ طریقہ تقریر اختیار کرنے کے لئے تقریر کرنے کی مہارت اور زبان پر پوری دستگاہ لازم ہے اس لئے بلندی مقررین کو یہ طریقہ نہایت کم مواقع پر استعمال کرنا چاہیئے ؛

**بہترین تقریر**

فن تقریر کے لئے بعض ماہرین کا قول ہے کہ بہترین تقریر وہ ہے جو مقرر کو زبانی یاد ہو اور نہایت عمدگی سے اس کو ادا کیا گیا ہو۔ وہ تقریریں جو فی البدیہہ کی جاتی ہیں عام طور پر صفائی بیان۔ حُسن کلام۔ ترتیب کی خوبی اور وسیع النظری سے معرا ہوتی ہیں۔ ظاہر ہے یہ خُوبیاں وسیع مطالعہ اور محنت شاقہ سے ہی پیدا ہو سکتی ہیں اِس لئے فی البدیہہ تقریروں میں یہ خوبی پیدا کرنی بہت دشوار ہے وہ شخص جو اپنے مطالب لکھ لیتا ہے اور پھر یاد کرکے تقریر کرتا ہے اگر سوءِ اتفاق سے کسی نہ کسی طرح سامعین کو معلوم ہو جائے کہ تقریر رٹی ہوئی ہے۔ تو مقرر اپنے مقصد میں کبھی کامیاب نہیں ہو سکتا ؛

عام طور پر دیکھا گیا ہے کہ تقریر میں ان لوگوں کی کامیاب ہوتی ہیں جن کی تقریر کچھ فی البدیہ ہو۔ کچھ زبانی یاد کی ہوئی مگر شرط یہ ہے کہ سامعین کو پتہ نہ چلے کہ تقریر کا کونسا حصّہ فی البدیہ تیار ہوا ہے اور کونسا حصّہ مقرر کو زبانی یاد ہے۔ جن لوگوں کو عام طور پر تقریریں کرنے کا موقعہ ملتا رہتا ہے وہ خود بخود محسوس کرنے لگتے ہیں کہ عموماً سامعین کے لئے کس قسم کی لفظی خوراک کی ضرورت ہے۔ اس لئے ان کو بہت سی چیزیں زبانی یاد رہتی ہیں۔ جہاں کہیں مناسب موقع پاتے ہیں وہ اپنے زبانی یاد کئے ہوئے مواد کو اس خوبصورتی سے اپنی تقریریں شامل کر دیتے ہیں کہ حاضرین محو ہو جاتے ہیں اور یہ محسوس نہیں کر سکتے کہ تقریر کا یہ حصّہ مقرر کو زبانی یاد ہے۔ اس طرح سے مقرر سامعین پر حاوی ہو جاتا ہے۔ اور اپنے خیالات کی رو میں ان کو بہا لے جاتا ہے۔ اس لئے ضروری ہے کہ جب انسان فن تقریر کے میدان میں قدم رکھے تو اپنے آپ میں وہ خوبیاں پیدا کرنے کی کوشش کرے جو ایک کامیاب مقرر میں ہو سکتی ہیں۔ فن تقریر سے دلچسپی رکھنے والوں کو ہمیشہ یاد رکھنا چاہیئے کہ تقریر کا مقصد محض اپنے خیالات کا اظہار نہیں ہے۔ بلکہ اس سے زیادہ کچھ اور بھی ہے جس کو نظر انداز کرنے سے تقریر کا مقصد فوت ہو جاتا ہے۔ لہذا تقریر کرنے سے پہلے یہ سوچ لینا ضروری ہے کہ جو کچھ ہم کہیں گے کیا حاضرین اس کو اطمینان سے سُن لینگے، ہمارے موضوع سے ان کو

دلچسپی اور ہمدردی ہو سکے گی اور کیا وہ ہمارے ہمخیال ہو جائینگے سامعین
کو اپنا ہمخیال بنانا تقریر کا اوّلین اور آخری مقصد ہے۔ اگر کوئی تقریر سامعین
پر یہ اثر پیدا نہیں کرتی تو سمجھ لو کہ وہ بالکل ناکامیاب ہی چلی ہے اس میں کتنی ہی خوبیاں
کیوں نہ ہوں۔ اس لئے تقریر کرتے وقت سامعین کی ذہنیت اور انکے
خیالات کو ہمیشہ سامنے رکھنا اور اپنے آپ کو بالکل بھول جانا چاہیئے۔ مقرر
کی شخصیت ہمیشہ اس وقت نمودار ہوتی ہے جب وہ عوام کے ساتھ ساتھ چلتے
چلتے ان سے آگے نکل جاتا ہے اور وہ اس کی قیادت کو تسلیم کر لیتے ہیں۔
مقرر کے لئے یہی بہترین موقعہ ہے کہ جس طرف چاہے ان کو لیجائے اور جو
چاہے ان سے کام لے، جس وقت کسی خاص جذبے کے ماتحت بہت سے
لوگ ایک جگہ جمع ہوتے ہیں۔ چاہے وہ کسی طبقے سے تعلق رکھتے ہوں
ان کی ذہنیت بالکل بچوں کی سی ہو جاتی ہے۔ اگر مقرر ان کے دل کی بات
کہے تو مارے خوشی کے اُچھل پڑتے ہیں اور اگر کوئی بات ان کی طبیعت
کے خلاف کہدے تو جھنجلاتے ہیں اور لڑنے مرنے کو تیار ہو جاتے ہیں۔
قابل اور کامیاب مقرر ان کی نبض دیکھتا ہے۔ پہلے ان کے دل کی
باتیں سُنا کر ان کو خوش کرتا ہے۔ اور من و تو کے فرق کو مٹا دیتا ہے جب
مجمع اس کے ڈھب پر آجاتا ہے تو نہایت خوبصورتی سے وہ اپنے اصل
موضوع کی طرف رجوع کرتا ہے۔ اور اس گریز میں وہ ان کے جذبات
کو اپنے خیالات کے ساتھ متفق کر کے ان کو اپنا ہم خیال بنا لیتا ہے۔"

# تعلیم نسواں

تعلیم نسواں کی اہمیت

کوئی قوم یا مُلک اس وقت تک ترقّی نہیں کر سکتا جب تک کہ اس کے افراد اعلیٰ قابلیت کے مالک نہ ہوں۔ اور اعلیٰ قابلیت بغیر اعلیٰ تعلیم و تربیت کے پیدا نہیں ہو سکتی چونکہ انسانی گروہ مرد اور عورت سے مرکّب ہے اور اللہ میاں نے اس مرکّب کے اجزا کو لازم اور ملزوم بنایا ہے۔ اس لئے تہذیب و تمدن کی ترقّی مرد اور عورت دونوں کی تعلیم کے بغیر ناممکن ہے کسی کا خیال ہے کہ مرد اور عورت تصویر انسانی کے دو رُخ ہیں بعض لوگ کہتے ہیں کہ زندگی کی گاڑی کے دو پہیئے ہیں اور بعض کے نزدیک گھر ایک سلطنت ہے۔ مرد اس کا حاکم ہے اور عورت اس کی وزیر۔ اگر مرد اور عورت تصویر انسانی کے دو رُخ ہیں۔ تو دونوں رُخوں کو ایک جیسا خوبصورت ہونا چاہئیے۔ اگر ایک گاڑی کے دو پہیئے ہیں تو یہ کیا کہ ایک تو ربڑ ٹائر ہو اور دوسرے پر لوہے کا ہال بھی نہ ہو۔ اور اگر مرد ہوم گورنمنٹ کا حاکم اور عورت وزیر ہے تو یہ کیسی مضحکہ خیز بات ہے کہ حاکم میں تو ہر ممکن قابلیت کا ہونا لازمی قرار دیا جائے اور عورت جو امور سلطنت خانگی کو عملی جامہ پہنانے والی

ہے۔ اس کے قوائے عقلی تعلیمی جلا سے مجلا نہ ہونے پائیں۔

**عورت ناقص العقل کیوں ہے**

ہم لوگ کہتے ہیں کہ عورتیں ناقص العقل ہیں اور ان کی عقل گدی میں ہوتی ہے اس لئے بڑے بڑے امور اور مہمات میں وہ دخل دینے کے ناقابل ہیں لیکن دیکھنا یہ چاہئے کہ آخر اس کمزوری کے کیا وجوہ ہیں۔ اس کی تفصیل یہ ہے کہ جب سے دنیا وجود میں آئی ہے عورت کو دیدہ و دانستہ تعلیم سے بے بہرہ رکھا گیا ہے۔ اور اس نرم و نازک ہستی کو ناقص العقل کا خطاب دیدیا گیا ہے ایک معمولی سی بات ہے کہ اگر اپنے جسم کے کسی عضو سے آپ کام نہ لیں تو تھوڑی ہی مدت میں وہ بیکار ہو جاتا ہے بعینہ یہی حال عورت کا ہے کہ ان کے قوائے عقلیہ کو جلاء تعلیم سے چمکایا نہیں جاتا اس لئے ان کی عقل سوائے ان کاموں کے جو انھیں دن رات پیش آتے ہیں۔ کام نہیں کرتی۔ جس سوسائیٹی نے عورت سے سپاہیوں کا کام لینا فرض سمجھا ہے وہاں عورتوں نے نہایت بہادری اور جانفشانی سے سپاہیوں کے کام بھی کئے ہیں اور مردوں کے برابر کی قربانیاں کی ہیں اس میں کوئی شک نہیں کہ عورتیں مردوں کے کام نہیں کر سکتیں۔ کیونکہ فطرت نے سوسائیٹی کا نظام قائم رکھنے کے لئے عورت کو خاص غرض و منشا کے لئے پیدا کیا ہے۔ اور ان کے فرائض مردوں کے کاموں سے ذرا مختلف مقرر کئے ہیں۔ لیکن ان کے مخصوص کام بھی ایسے ہیں

جن کے لئے اعلیٰ تعلیم و تربیت کی اشد ضرورت ہے۔

کتنے افسوس کی بات ہے ہم ہر وقت تو اس بات کی رٹ لگاتے رہتے ہیں کہ تعلیم یافتہ لوگوں کی صحبت میں بیٹھنا چاہیئے اور عورت جو ہماری زندگی کا جزو لاینفک ہے اس کا غیر تعلیم یافتہ رہنا پسند کریں، چونکہ عورت مرد کی مشیر اور راز دار ہوتی ہے اور فطرت نے عورت کے لئے مرد کے دل میں غیر فانی کشش اور محبت ودیعت کی ہے اس لئے نہایت ضروری ہے کہ ہماری شریک حیات و ممات بھی تعلیم کے فیضان سے بے بہرہ نہ ہو۔ تاکہ وہ اپنے فرائض کو عمدگی سے انجام دے سکے۔

**انمل ازدواج** جن گھرانوں کی عورتیں علم کی روشنی سے محروم ہوتی ہیں۔ ان کی تاریکی کی وسعت کا کیا کہنا ہے جس گھر میں جاتی ہیں اس کو اپنی تاریکی کے اثرات سے متاثر کر دیتی ہیں۔ پھوہڑ بد سلیقہ اور خدا جانے کیا کیا کہلاتی ہیں۔ دن رات خود ساس نندوں کے طعنے سنتی ہیں۔ تعلیم یافتہ شوہروں کے دل سے اُتر جاتی ہیں۔ خود بھی طرح طرح کے مصائب میں گرفتار رہتی ہیں اور اپنے متعلقین کی پریشانی کا باعث بھی بنتی ہیں۔ وہ واقعات کی رو میں بہ جاتی ہیں بلکہ دوسروں کو بھی اپنے ساتھ بہا لے جاتی ہیں۔ چونکہ علم سے بے بہرہ ہوتی ہیں اس لئے کسی قسم کا تدارک نہیں کر سکتیں ناموافق حالات سے زندگی اجیرن ہو جاتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ہمارے

ملک میں ننانوے فیصدی خاندان خانگی زندگی کے لُطف نہیں اُٹھاتے
مرد اور عورتیں دونو بیاہ شادی کا نام سُن کر کانوں پر ہاتھ رکھتے
ہیں۔ اور راہبانہ زندگی بسر کرنے کو پسند کرتے ہیں *

اکثر دیکھنے میں آتا ہے کہ مرد تو اعلےٰ درجہ کا تعلیم یافتہ ہے
لیکن بیوی صاحبہ الف کے نام بے بھی نہیں جانتی۔ مرد جو کچھ چاہتا
ہے عورت وہ مہیا نہیں کر سکتی۔ شوہر اپنی بیوی کے خیالات بلند
کرنا چاہتا ہے لیکن وہ اپنے دماغ میں کسی نئے خیال کو جگہ دینا
تو کجا گزُرنے تک کا راستہ نہیں دیتی۔ مرد چاہتا ہے کہ گھر
صاف سُتھرا ہو۔ ہر چیز قرینے سے رکھی ہوا ور درست ہو۔ جس
چیز کی ضرورت پڑے زبان سے نکلتے ہی حاضر ہو جائے۔ جو
مہم درپیش ہو اس میں عورت بھی برابر کی مددگار ہو۔ لیکن عورت
کی حالت یہ ہے کہ گھر میں چوہے قلابازیاں کھا رہے ہیں۔ جس
چیز کی ضرورت ہے پتہ نہیں چلتا کہاں پڑی ہے۔ اگر کسی بات
میں مشورہ طلب کیا جائے تو ہمیں کیا پتہ کا دلدوز فقرہ زبان
پر ہے۔ حفظان صحت کا کچھ پتہ نہیں۔ آئے دن کوئی نہ کوئی بیمار
ہے۔ اگر بچہ گود میں ہے تو اور بھی بُرا حال ہے۔ نہ اپنی خبر
ہے نہ بچے کا ہوش ہے۔ گھر کیا ہے کباڑیئے کی دُکان ہے۔
صفائی سُتھرائی کی یہ حالت ہے کہ گھوڑوں گدھوں کے اصطبل
ان سے بہتر ہونگے۔ کہیں گوُموت پڑا ہے کہیں کوُڑے کے

ڈھیر ہیں - کوئی باہر کا آدمی آجائے تو دیکھ کر کیا کہے اور اپنے دل میں کیا خیال لے کر جائے - یہی وجہ ہے کہ بے پڑھی لکھی عورتیں عموماً تعلیم یافتہ مردوں کے دلوں میں گھر پیدا نہیں کر سکتیں - لاعلمی اور ناواقفیت سے نہ صرف ان کی اپنی زندگی وبال جان ہوتی ہے بلکہ مردوں کی زندگی کا لطف اور ترقی کا جوش بھی ٹھنڈا پڑ جاتا ہے - اس کی گھر کی دلچسپیاں کم ہوتی جاتی ہیں - اور محض وضعداری کا پاس گھر کے قیام کو سنبھالے رکھتا ہے - ایسے انمل جوڑوں میں اکثر اختلاف پیدا ہو جاتا ہے - اور باہمی بدمزگی سے زندگی بدمزہ ہو جاتی ہے - ہم تسلیم کرتے ہیں کہ بعینہ یہی حالت ان مردوں کی بھی ہوتی ہے جو عورتوں کے مقابلے میں تعلیم یافتہ نہیں ہوتے - اس لئے ضروری ہے کہ شادی بیاہ کرنے سے پہلے عورت اور مرد کی تعلیم و تربیت کا مقابلہ اور موازنہ کر لیا جائے تاکہ نئی زندگی شروع کرنے کے بعد کسی قسم کی بے لطفی پیدا ہونے کا امکان نہ رہے ۔

ہمارے ملک میں مردوں کی تعلیم کا تو عام چرچا ہے - لیکن عورتوں کی تعلیم کی طرف بہت کم لوگ متوجہ ہیں - ضرورت اس بات کی ہے کہ عورتوں کی تعلیم پر بہت زیادہ توجہ صرف کی جائے تاکہ ہم خیال جوڑے پیدا ہو سکیں - اور کشمکش حیات کی جنگ میں وہ پہلو بہ پہلو کام کر سکیں - بعض لوگ تو یہاں تک کہتے ہیں کہ

عورتوں کی تعلیم اتنی اہم ہے۔ کہ مردوں کی تعلیم کے ادارے اس پر قربان کر دینے چاہئیں کیونکہ جب تک عورت تعلیم کے زیور سے آراستہ نہ ہوگی اس وقت تک بچوں کی تعلیم کا خاطر خواہ نتیجہ برآمد نہیں ہوسکتا۔ اس میں کوئی شک نہیں جس گھر کی عورتیں تعلیمیافتہ ہوں اس گھر کے بچے تعلیم وتربیت میں ان بچوں سے ضرور بہتر ہوتے ہیں جس گھر میں تعلیم نسواں کا چرچا نہیں ہوتا۔

**تعلیم کیسی ہونی چاہئے**

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ عورتوں کو کیسی تعلیم دینی چاہئے۔ یہ تو مسلّمہ امر ہے کہ عورتوں کی تعلیم مردوں کی تعلیم سے الگ قسم کی ہونی چاہئے۔ چونکہ فطرت نے عورت کو خاص مقاصد کے لئے پیدا کیا ہے۔ اس لئے ان کی تعلیم ایسی ہونی لازم ہے جو اُن کے اصلی جوہروں پر جلا کرے اور ان کی مخصوص صفات کو ضائع نہ ہونے دے۔ سب سے پہلے تو یہ بات ہے کہ عموماً عورت بغیر مرد کی امداد کے زندگی بسر نہیں کر سکتی۔ اس میں چاہے اس کے باپ بھائی ہوں یا خاوند۔ چونکہ عورت فطرتاً کمزور اور نازک پیدا ہوئی ہے اس لئے وہ تنہا دُنیا کی سختیوں اور مصیبتوں کا مقابلہ نہیں کر سکتی۔ اس لئے عورت کی مخصوص کمزوریوں کو ملحوظ رکھ کر اس کو ایسی تعلیم دینی چاہئے جو عورت کے اس رشتہ تعاون کو خوشگوار اور مضبوط بنانے میں ممد ثابت ہو۔ جو اس کی پیدائش کا حقیقی منشا ہے۔

بیشتر اس کے کہ ہم عورتوں کی تعلیم کے نصاب کا تعین کریں ہمیں دیکھ لینا چاہیئے کہ ہماری سوسائٹی میں عورتوں سے کیا کام لئے جاتے ہیں۔ کیونکہ جو تعلیم ان کاموں کو احسن طریقے سے انجام دینا سکھائیگی وہی تعلیم عورت کو مکمّل اور کامیاب عورت بنا سکتی ہے،،

ہمارے ہاں عورتوں سے عام طور پر خانہ داری کا کام لیا جاتا ہے اس لئے مناسب یہ ہے کہ ان کی تعلیم اس طریقے سے ہو کہ خانہ داری کے صحیح اصولوں سے ان کو واقفیت ہو جائے۔ حقیقت یہ ہے کوئی عورت خانہ داری کی قابلیت کے بغیر عورت کہلانے کی مستحق نہیں۔ بچّے پالنا۔ تیمار داری کرنا۔ کھانا پکانا حفظان صحت کے ابتدائی اصولوں سے کماحقہٗ واقف ہونا ہر عورت کا فرض ہے۔ اس کے علاوہ ان کی تعلیم کم از کم اتنی ضرور ہونی چاہیئے کہ بچّوں کی ابتدائی تعلیم کی دیکھ بھال کر سکیں۔ اور اپنے عزیزوں کو خط پتر لکھنے کے لئے دوسروں کی محتاج نہ ہوں۔ حساب دانی کی بھی کم وبیش ضرورت ہے تاکہ گھر کی آمد اور خرچ کا باقاعدہ حساب ہو سکے۔ عورتوں کی اخلاقی تعلیم کی طرف خاص طور پر توجہ کرنی چاہیئے کیونکہ جس گھر کی عورتوں کی اخلاقی حالت خراب ہوتی ہے اس گھر کے بچّوں کے اخلاق بھی بگڑ جاتے ہیں۔ اور وہ دُنیا میں ترقّی کے مدارج بدقت طے کر سکتے ہیں۔ عورت کی تعلیم کے مسئلے پر غور کرتے وقت ہمیشہ یاد رکھنا چاہیئے کہ جس قوم میں عورتیں باشعور اور سلیقہ مند

کیسی پُروقار سواریاں تھیں۔ سہج سہج چلتی تھیں۔ ان میں سوار ہونے کے لئے کس قدر استقلال اور مستعدی کی ضرورت تھی۔ فرراسی دُور جانا ہوتا تھا تو کتنی زبردست تیاریاں کرنی پڑتی تھیں۔ ایک وہ زمانہ تھا کہ ہر کام نہایت آہستگی اور سوچ سمجھ کر کیا جاتا تھا ایک یہ زمانہ ہے کہ وقت کی پروانہ بجلی کی رفتار سے لگّا کھاتی ہے۔ ہر کام کو اگر وقت پر نہ کیا جائے تو سمجھ لو موقع ہاتھ سے نکل گیا ضرورت ایجاد کی ماں ہے۔ جیسی جیسی ضرورتیں ہیں ویسی ویسی سواریاں ایجاد ہوئی ہیں۔ جہاں ریل کام نہیں دیتی وہاں موٹر کار سے مدد لی جاتی ہے۔ جہاں موٹر کار کام نہیں آتی۔ وہاں ہوائی جہازوں پر اُڑا جاتا ہے۔ اگلے زمانے کی سواریوں کا اگر آجکل کے زمانے کی سواریوں سے مقابلہ کریں تو ہم اپنے زمانے کی سواریوں کو بہت زیادہ ترقی یافتہ پاتے ہیں اور اگلے زمانے کی سواریوں کی ہنسی اُڑاتے ہیں۔ ترقی کی رفتار بتا رہی ہے کہ آنے والے زمانے میں نقل وحرکت کے ذرایع میں اور بھی زیادہ ترقی ہوگی اور ہماری سواریوں کو اُس خوش قسمت زمانے کے لوگ بھدّا سُست رفتار اور مضحکہ خیز بتائینگے ۰

# سیر و سفر

زمیں جنبد نہ جنبد گُل محمد۔ ترقّی یافتہ ممالک میں سفر کو بڑی اہمیت حاصل ہے جس شخص نے بہت سے سفر نہ کئے ہوں اس کو ناتجربہ کار اور ناواقف کہتے ہیں اس کی تعلیم چاہے کتنی ہی اعلیٰ کیوں نہ ہو۔ مگر ادھوری سمجھتے ہیں۔ نیز ایسے لوگ جو سیر و سفر سے دلچسپی نہیں رکھتے ان کا مضحکہ اُڑایا جاتا ہے۔ ہمارے مُلک کی حالت اس کے بالکل برعکس ہے۔ آجکل اگرچہ ذرائع آمد و رفت کی ترقی اور توسیع سے سفر میں پہلے جیسی تکلیفیں نہیں ہوتیں لیکن پھر بھی عام طور پر لوگ سفر کے نام سے گھبراتے ہیں۔ گھر سے نکلنا ان کے لئے بہت کٹھن کام ہے۔ کوئی حُبّ وطنی کا عُذر کر کے باہر نہیں جاتا۔ کوئی یہ بہانا تراشتا ہے کہ پیچھے گھر کی دیکھ بھال کون کریگا۔ غرض ہزار مُنہ اور ہزار عُذر۔ ہمارے مُلکی بھائی "گُل محمد" سے کم نہیں جن کے متعلق "زمیں جنبد نہ جنبد" کا لطیفہ مشہور ہے۔ ہم لوگوں میں کثرت ایسے لوگوں کی ہے جو اپنے وطن مالوف میں جاگیر ہونا اپنا ایمان اور اپنے شہر کو چھوڑنا گناہ عظیم خیال کرتے ہیں۔ یہ نہیں سمجھتے وطن کو ان کی ضرورت بھی ہے یا نہیں۔ وہ نام نہاد حُبّ وطنی کی بدولت

ذلیل و خوار ہو رہے ہیں یا وطن کی عزت ان کے وجود سے خطرے میں پڑ گئی ہے۔ بہرحال آجکل کے زمانے میں ایسے لوگوں کا وجود یقیناً دلچسپی سے خالی نہیں جو سیر و سفر کے فوائد سے بیخبر ہیں ؎

**سفر کیوں تھا**

گزشتہ صدی کے لوگ سفر کو سقر سے تعبیر کرتے تھے، حق یہ ہے کہ ان کا یہ کہنا ایک حد تک بالکل درست تھا۔ کیونکہ ان کے زمانے میں سفر میں بڑی دقتیں اور صعوبتیں اُٹھانی پڑتی تھیں۔ نہ سڑکیں تھیں نہ ریل گاڑیاں۔ نہ موٹر کاریں تھیں نہ ہوائی جہاز۔ لمبے سفر بیل گاڑیوں اور رتھوں میں طے کئے جاتے تھے۔ اور سفر کے لئے ایسا موسم انتخاب کیا جاتا تھا کہ جس میں بارش اور گرمی سے محفوظ رہیں۔ سردیوں میں دن کو اور گرمیوں میں سورج نکلنے سے پہلے اور ڈھلنے کے بعد سفر کرتے تھے۔ رات کو سفر کرنا جان جوکھوں کا کام تھا۔ لوٹ مار کے ڈر سے لمبا سفر کرنا ایک آدمی کے بس کا نہ تھا۔ قافلے تیار ہوتے تھے۔ اپنی مرضی کے مطابق ہم سفر تلاش کئے جاتے تھے کہ سفر آرام اور لطف سے کٹے، غرض اگلے زمانے میں سفر کے لوازمات مہیا کرنا اور سفر کرنا اچھا خاصا مشکل کام تھا۔ اسی لئے وہ لوگ سفر کو سقر کہتے تھے ؎

اب تو دُنیا ہی بدل گئی ہے۔ ذرائع آمد و رفت میں ایسی ترقیاں ہوئی ہیں۔ کہ نہ سمجھنے والے حیران ہوتے ہیں۔ اور سمجھتے ہیں کہ ہم

نہایت ہی خوش قسمت ہیں جو ایسے زمانے میں پیدا ہوئے ہیں یہ ریلوں موٹروں اور ہوائی جہازوں کے ذریعے مہینوں کے سفر ہفتوں میں، ہفتوں کے دنوں میں اور دنوں کے راستے گھنٹوں میں طے ہو جاتے ہیں پھر کیا مجال کہ پہلے جیسی تکلیفیں یا دقتیں پیش آئیں۔ اسی لئے اب "سفر کو حضر" کہتے ہیں۔ شام کو ریل میں پڑکر سو جاؤ، صبح جو آنکھ کھلے تو اپنے آپ کو تین چار سو میل کے فاصلے پر پاؤ۔ ہندوستان کی مشرقی سرحد سے چلو اور چوتھے دن سارے صوبوں میں سے گزرتے ہوئے شمال مغربی سرحد پر پہنچ جاؤ۔ پھر کرایہ بھی کچھ زیادہ نہیں۔ نہ کسی ہم سفر کو تلاش کرنے کی ضرورت نہ دنیا زمانے کے ساز وسامان ساتھ لے جانے کی حاجت، جہاں جاؤ ہر چیز موجود ہے۔ جو چاہو اشاروں پر حاضر ہے۔ غرض آجکل سفر نہایت آسان ہوگیا ہے مگر اتنی آسانیاں اور آرام مہیا ہونے کے باوجود ہماری قدامت پرستی کا یہ عالم ہے کہ اب بھی ہم لوگ سفر کو اچھا نہیں سمجھتے سفر سے گھبرانا ہماری گھٹی میں پڑا ہے۔ اور سفر کے شوقینوں کو سیلانی چھوکرے اور آوارہ کہدینا ہم لوگوں کے لئے ایک معمولی سی بات ہے"۔

**سفر بعض امراض کا علاج ہے** اگلے زمانے کے لوگ اگرچہ سفر کو پسند نہ کرتے تھے اور اکثر سفر اسوقت اختیار کرتے تھے جب کوئی چارۂ کار نہ رہتا تھا۔ لیکن وہ سفر کی خوبیوں سے ناواقف نہ تھے۔ ہمارے

قدیمی اطبّا سفر سے مریضوں کے علاج بھی کیا کرتے تھے۔ جب کسی شخص پر انتہا درجے کی گردش اور پریشانی آجاتی تو حکماء مشورہ دیتے کہ سیر وسفر کرو۔ جب کسی کا دماغ اپنے توازن کو چھوڑ دیتا اُسوقت بھی سفر تجویز کیا جاتا۔ وہ اس حقیقت سے اچھی طرح واقف تھے کہ سفر پریشانیوں کو دُور کر کے منتشر خیالات کو ایک طرف منعطف کر دیتا ہے۔ سفر سے دماغی کلفتیں دُور ہو جاتی ہیں۔ اور خیالات میں یکسوئی۔ طبیعت میں اطمینان اور سکون پیدا ہوتا ہے ،،

گردش ایّام کا اُتار سیر وسفر سے بہتر اور کوئی نہیں ہو سکتا وہ انسانی جوہر جو اپنے وطن میں چمک نہیں سکتے۔ غیر ممالک میں جگمگا اُٹھتے ہیں۔ نئی آب وہوا جسم وجاں میں نئی زندگی کی لہر دوڑا دیتی ہے۔ وہ لوگ جو اپنے وطن میں گمنام ہیں۔ دوسرے ممالک میں آفتاب اور مہتاب ہو کر چمک سکتے ہیں۔ ہمارے مُلک میں ایسی اَن گنت مثالیں موجود ہیں جن کے اعادے کی چنداں ضرورت نہیں ؛

**سفر کی علامات** ہم لوگوں میں سفر پیش آنے کی خاص خاص علامات ہیں۔ جن پر ہمارا پُورا پُورا اعتقاد ہے۔ جب کسی کے تلوے میں کھجلی ہوتی ہے تو سمجھ لیا جاتا ہے کہ سفر در پیش ہے۔ جس شخص پر یہ علامات ظاہر ہوتی ہیں اس کی حرکات وسکنات سے پریشانی کے آثار نمایاں ہونے لگتے ہیں اور یہ فکر دامنگیر ہو جاتا ہے کہ

دیکھئے کہاں کا سفر کرنا پڑتا ہے۔ سفر کے خیال سے رات دن دماغ پریشان رہتا ہے۔ ہر آنے والے خط کو دیکھتے ہی یہ گمان گزرتا ہے کہ سفر کا پیام آگیا۔ اس دوران میں اگر سوءِ اتفاق سے کہیں کا سفر کرنا پڑ جائے تو یہ اعتقاد اور بھی زیادہ مضبوط ہو جاتا ہے۔ اور کہا جاتا ہے کہ ہمارے تلوے میں کئی دن سے کھجلی ہو رہی تھی "۔

"تلوے میں کھجلی ہونے سے سفر کا پیش آنا بہت قدیمی اعتقاد ہے چنانچہ اُستاد ذوق نے بھی اس کی تائید فرمائی ہے ع

مُژدہ اے ذوق جنوں تلوا مرا کھُجلائے ہے

**سفر کا بھُوت**

ہندوستانی مسافر کی بدحواسی اور پریشانی ضرب المثل کی طرح مشہور ہے۔ اور سو فیصدی بولتی چالتی متحرک تصاویر سے کم دلچسپ نہیں۔ شرط یہ ہے کہ کوئی اس سے لطف اُٹھائے۔ شاید خود مسافر ہونے کی حیثیت میں ان مناظر سے لطف اندوز ہونے کا موقع نہ ملے لیکن تفریحاً اگر سفر کیا جائے تو ممکن ہے کہ ہر شخص حظ اُٹھا سکے۔ بہر حال مسافر پر سفر کا بھُوت سفر سے کئی دن پہلے سوار ہو جاتا ہے۔ اور "مسافرانہ گھبراہٹ" شروع ہو جاتی ہے۔ مسافر کے ہر فعل اور ہر بات سے گھبراہٹ اور پریشانی ظاہر ہوتی ہے۔ اوّل تو رختِ سفر باندھتے وقت کئی ایک چیزیں یا رہ جاتی ہیں۔ جو ریل میں بیٹھ کر یاد آتی ہیں۔ اگر گھر اور سٹیشن کے

درمیان وہ یاد آجائیں۔ تو واپس لوٹ آنا یا کسی ساتھی کو دوڑا دینا بھی ممکن ہے۔ اگر گھر والوں کی نظر چڑھ جائیں تو پیچھے پیچھے آدمی بھاگتا نظر آتا ہے۔ گھر سے نکلنا، گاڑی میں سوار ہونا اور ریل گاڑی میں بیٹھنا دار و گیر کا نظارہ پیش کرتا ہے۔ گھر والوں سے رخصت ہونا بھی کسی طرح دلچسپی سے خالی نہیں ہوتا۔ کسی سے بغلگیر ہو رہے ہیں۔ کسی کو پیار کر رہے ہیں۔ کسی سے پیار کرا رہے ہیں۔ کسی سے دعائیں لے رہے ہیں کسی کو دعائیں دے رہے ہیں۔ امام ضامن کا پیسہ بازو پر بندھ رہا ہے۔ کسی کو دیکھ کر خود آبدیدہ ہیں کوئی ان کو دیکھ کر چشم پُرنم ہے۔ چلتے وقت کسی کی زبان پر شگونی کلمات ہیں۔ کوئی راستے میں پانی پھینک رہا ہے۔ کوئی آگے آگے بھاگ رہا ہے کہ راستے میں کوئی عورت نہ آجائے۔ کسی بڑی بوڑھی نے چلتے وقت کچھ پیسے دیئے ہیں کہ فقیروں کو دیتے جانا۔ کسی نے بازو پکڑ کر کوئی دعا پڑھی ہے۔ کوئی ساتھ ساتھ گاڑی تک سوار کرنے آیا ہے۔ کوئی سٹیشن پر پہلے سے پہنچا انتظار کر رہا ہے۔ کوئی ساتھ ہی آرہا ہے غرض گھر سے نکلنا قیامت کا منظر ہے۔ سب خاموش ہیں۔ ایک فرد کی کمی سے سارے گھر پر خاموشی چھا گئی ہے۔ صبح شام جانے والے کا ذکر ہے۔ اور بات بات پر دعائیں منہ سے نکل رہی ہیں ٭

ادھر میاں مسافر جن پر سفر کا بھوت سوار ہے گھر سے نکلے سفر کی پریشانی میں کچھ بھولے کچھ یاد رہا۔ جو کچھ ہو سکا ساتھ لیا خدا خدا کر کے سٹیشن پر پہنچے۔ سامان اُتارا۔ بار بار گنا پھر بھی ایک آدھ چیز تانگے میں رہ گئی اور پتہ نہ چلا کہ کونسی چیز رہتی۔ ٹکٹ خریدنے پہنچے۔ کہیں کا ٹکٹ مانگ رہے۔ کہیں اور جانا چاہتے ہیں۔ بابو نے بھی جانچ لیا بہت گھبرائے ہوئے ہیں۔ انہوں نے دام لئے ٹکٹ دیا۔ لیکن بقایا میں سے کم دام واپس کئے۔ بچارے مسافر کو گھبراہٹ میں اتنی فرصت کہاں کہ حساب کرے۔ اور اگر حساب کرے بھی تو وہ درست کیونکر ہو سکتا ہے۔ ایسے موقعہ سے بابو لوگ خوب فائدہ اُٹھاتے ہیں اور کچھ نہیں تو یاروں دوستوں کے کھوٹے روپے ہی دھانس دیتے ہیں۔ مسافر گھبراہٹ میں کچھ نہیں دیکھتا جو کچھ ملا وہ جیب میں ڈالا اور سیدھا پلیٹ فارم کا رُخ کیا۔ قُلی کے آگے پیچھے گرتے پڑتے اندھا دُھند چلے جاتے ہیں۔ گاڑی میں سامان رکھا۔ قُلی کو پیسے دیئے اگر قُلی نے جھگڑا نہ کیا تو ذرا آرام کا سانس آیا۔ ورنہ قُلی کی جھک جھک سے پریشانی اور بڑھ گئی۔ جُوں جُوں مسافر کی پریشانی بڑھتی جاتی ہے قُلی کو اپنی کامیابی کا یقین ہوتا جاتا ہے یہاں تک کہ جو چاہتا ہے وہی لے کر ٹلتا ہے اور مسافر کو اسقدر پریشان کر جاتا ہے کہ گھنٹوں اس کے حواس ٹھکانے نہیں

آتے۔ ہوش و حواس درست ہونے پر اب جو سامان کا جایزہ لیتے ہیں تو کوئی نہ کوئی چیز کم ہے۔ مگر پتہ نہیں چلتا کیا چیز کم ہے۔ اور یاد نہیں آتا کہ گھر رہ گئی یا راستے میں خورد بُرد ہوئی قُلی اور تانگے والے کو بلے نُقط سُنا رہے ہیں۔ لیکن حقیقت میں وہ چیز گھر ہی بھُول آئے ہیں۔ اب جو ٹکٹ دیکھتے ہیں تو وہ بھی غائب ہے۔ اکثر ایک ایک جیب کو دس دس بار دیکھنے کے بعد ٹکٹ نکل ہی آتا ہے۔ کبھی ٹکٹ گھر سے ریل گاڑی تک آنے میں ضایع بھی ہو جاتا ہے۔ بقایا کا جایزہ لیتے ہی تو گم ہے۔ یا بالکل ہی غائب ہے۔ کسی جیب کترے نے ہاتھ صاف کیا یا خود نہیں پھینک آئے۔ روپوں کو پرکھتے ہیں تو کھوٹے ہیں۔ حیران ہیں کیا کریں کیا نہ کریں "نہ جائے رفتن نہ پائے ماندن" سامان چھوڑ کر کہاں جائیں۔ گھڑی ہاتھ پر ہے۔ گاڑی جانے کا وقت معلوم ہے لیکن خطرہ ہے گاڑی نہ چلی جائے اور رہا سہا سامان بھی غائب ہو جائے کچھ نہیں تو بیٹھنے کی جگہ ہی پر کوئی دوسرا قبضہ کر لے۔ غرض سفر زدہ مسافر کے ہوش و حواس ریل چلنے کے بہت دیر بعد تازہ ہوا لگ کر درست ہوتے ہیں۔ پھر بھی منزل مقصود تک پہنچنے کی بے چینی۔ نئے نئے مسافروں کی درآمد و برآمد آرام نہیں لینے دیتی۔ خُدا خُدا کر کے منزل مقصود پر پہنچتے ہیں پھر اسی بدحواسی اور پریشانی سے سابقہ پڑتا ہے۔ وہی قُلی ہیں۔ وہی گاڑی بان ہیں۔

اُترتے وقت لاکھ دیکھ بھال اور احتیاط کرنے کے باوجود ریل میں کچھ نہ کچھ بھول جانا معمولی سی بات ہے۔ اگر سوءِ اتفاق سے قُلی غائب ہو جائے تو اس کا نمبر دیکھ لینے کے باوجود بھول گئے۔ قُلی بیچارا کہاں جائیگا۔ یہ اُس کو ڈھونڈھتے ہیں وہ اِن کو ڈھونڈھتا پھرتا ہے۔ آخر وہ ان کی پریشانی اور بدحواسی ہی سے ان کو پہچانتا ہے۔ اب تانگے میں سامان رکھا۔ قُلی کے جھگڑے سے نپٹے۔ چُنگی خانے کے داروغہ کو سامان کا جایزہ دیا۔ نئی چیزوں پر جھگڑا شروع ہُوا یہ کہتے ہیں۔ استعمال کی ہوئی چیز ہے۔ وہ کہتا ہے نئی ہے۔ بمشکل تمام گھر پہنچے یا ہوٹل میں اُترے۔ اور غضب یہ ہُوا کہ اُترتے وقت تانگے میں ٹرنک چھوڑ گئے۔ پولیس سٹیشن پر پہنچے۔ دن رات اِدھر اُدھر مارے مارے پھر رہے ہیں۔ جس کام کے لئے آئے تھے اس کا ہوش نہیں۔ سامان ریل میں رہا کہ تانگے میں اِس بات کا بھی پوری طرح یقین نہیں۔ ایک ٹانگ سٹیشن پر ہے دوسری تھانے میں۔ تانگے والوں کی شناخت ہو رہی ہے۔ غرض اس پریشانی کا سلسلہ کئی مہینوں تک جاری رہتا ہے۔ پھر مال مِل گیا تو خدا کا شکر کیا ورنہ قسمت پر شاکر ہونا پڑا ۔

ہمارے مسافروں کی انہی بدحواسیوں کو دیکھتے ہوئے ریل کے ساتھ پولیس کے سپاہی چلتے ہیں جو مسافروں کو ہوشیار کرتے رہتے ہیں۔ گُم شدہ سامان کے دفاتر قائم ہیں۔ جن میں ہزاروں روپے کا

مال دن رات آتا رہتا ہے۔ کمیٹیوں نے تانگوں کی دیکھ بھال کے لئے انسپکٹر مقرر کر رکھے ہیں تاکہ گم شدہ مال برآمد کرانے میں مسافروں کو مدد دیں ؎

قصہ کوتاہ ہم لوگ سفر سے بہت ہی پریشان ہوتے ہیں۔ اس لئے سفر کو سقر کہتے ہیں۔ اور ہم لوگوں پر سفر کا بھوت جب سوار ہوتا ہے تو بہت ہی پریشان کرتا ہے۔ بہرحال آہستہ آہستہ ہم لوگوں کو سفر کرنے کا طریقہ آرہا ہے۔ اس لئے سفری آسیب کے اثرات بھی دن بدن کم ہو رہے ہیں ؎

**مسافر نوازی** مشرقی ممالک کے باشندے جن کو نام نہاد تہذیب یافتہ اور متمدن اقوام غیر متمدن اور غیر مہذب کہتے ہیں، مہمان نوازی اور اور مسافر نوازی میں تمام اقوام عالم سے آگے ہیں۔ قدم قدم پر مسافر خانوں اور سراؤں کا ہونا اس بات کی روشن دلیل ہے کہ مسافر نوازی ہمارے بزرگوں کا ایمان تھا۔ وہ مسافروں کی ایسی خاطر مدارات کرتے تھے کہ مسافر اپنے گھروں کے آرام و آسایش بھول جاتے۔ ان کی مہمان نوازی میں برسوں فرق نہ آتا آخر مہمان ہی کا دل ان کی مہمانداری سے تنگ آ جاتا۔ شمال مغربی سرحدی صوبے کی بعض اقوام جن سے بربریت اور جہالت کے الفاظ بامعنی سمجھے جاتے ہیں۔ وہ بھی مہمان نوازی میں کسی سے پیچھے نہیں۔ کہتے ہیں مہمانوں پر آپس میں قتل و خون ہو جانا

ان کے ہاں معمولی سی بات ہے۔ کیا مجال جو کسی کے مہمان پر دوسرا قبضہ کر لے۔ سیدوں کی خاطر مدارات اور تعظیم و تکریم ان کا عام شیوہ ہے۔ اگر سوء اتفاق سے کوئی سید مہمان آجائے تو اس کو کسی طرح جانے نہیں دیتے۔ جب دیکھتے ہیں کہ یہ ہاتھوں سے چلا تو جان سے مار کر اس کی قبر اپنے گھر میں بنا لیتے ہیں۔ اس کی قبر کا احترام ہمیشہ قائم رہتا ہے۔ اس پر قوالیاں ہوتی ہیں۔ منتیں مرادیں مانی جاتی ہیں لوگوں کو کھانا کھلایا جاتا ہے۔ غرض مہمانی اور مہمان نوازی کا ایک لا انتہا سلسلہ قائم ہو جاتا ہے۔

اگلے زمانے کے حالات اور واقعات کا جایزہ لینے سے معلوم ہوتا ہے کہ مسافروں کی خاطر مدارات مذہبی احکام کی وجہ سے بھی کی جاتی تھی اور اس کی وجہ یہ بھی تھی کہ اس زمانے میں سفر کرنا بڑی جان جوکھوں کا کام تھا۔ اسی لئے مسافروں کے ساتھ ہر ایک کو ہمدردی ہوتی تھی۔ پیغام رسانی کا صحیح انتظام نہ ہونے کی وجہ سے مہینوں اور بعض اوقات برسوں خیریت معلوم نہ ہوتی تھی۔ پھر سفر کی صعوبتوں اور تکلیفوں سے کم و بیش ہر شخص واقف تھا اس لئے انسانی ہمدردی مجبور کرتی تھی کہ مسافر کی زیادہ سے زیادہ خاطر مدارات کی جائے۔ ہم لوگوں میں مسافر کو کھانا کھلانا اس کی ہر ممکن خدمت کرنا ثواب خیال کیا جاتا تھا۔ امیر اور رئیس لوگ مسافروں کے قیام کے لئے سرائیں اور مسافر خانے بنواتے تھے مسجدوں اور مندروں کے

ساتھ حجرے اور کوٹھریاں بنوانے کا عام رواج تھا۔ تاکہ مسافر ان میں ٹھہر سکیں۔ مسافروں کو کھانا بھی مُفت مل جاتا تھا۔ مسافر نواز سرائوں سے مسافروں کو اپنے مہمان خانوں میں لاکر رکھتے اور ان کی مہمانداری میں کوئی دقیقہ باقی نہ چھوڑتے تھے۔ جہاں کوئی ایک آدمی انتظام نہ کرسکتا وہاں محلوں میں ہر گھر سے باری باری کھانا مسجدوں میں پہنچ جاتا غرض مسافروں کو سفر میں کوئی تکلیف نہ ہونے پاتی تھی ٭

ع ابھی اگلی شرافت کے نمونے پائے جاتے ہیں

اب ہندوستان کی تباہ حالی سے یہ باتیں خواب وخیال ہوگئی ہیں۔ مسافر خانے اور سرائیں ویران پڑی ہیں مسجدیں بے چراغ ہیں۔ خود کھانے کے لالے پڑے ہوئے ہیں۔ مسافر کو کیا کھلائیں۔ دوسرے مغربی تہذیب نے ان قدیمی روایات کا ہمیشہ کے لئے خاتمہ کردیا ہے۔ مسافر خانے ہوٹل بن گئے ہیں اور کشاکش حیات نے ان کو آمدنی اور روزگار کا ذریعہ بنا دیا ہے۔ پھر بھی کہیں کہیں ایسے بزرگ موجود ہیں۔ جن کی فیاضی اور مہمان نوازی سے پُرانی تہذیب اور مہمانداری کا نام زندہ ہے ٭

ایک دفعہ مجھے چند احباب کی معیت میں صوبۂ متحدہ کے دیہات میں شکار کے لئے جانے کا اتفاق ہوا تقریباً ایک ہفتہ ہم لوگ جنگلوں میں شکار کھیلتے پھرے۔ ایک دن جنگل میں

ہماری مُلاقات وہاں کے ایک زمیندار سے ہوگئی۔ انہوں نے ہمیں اپنے ہاں آنے کی دعوت دی۔ اور بہت اصرار کیا۔ آخر ہم نے بھی وعدہ کر لیا۔ کئی دن بعد شکار کھیلتے کھیلتے رات گئے ان کے قصبے میں پہنچے۔ پُرانی وضع کا چھوٹا سا شہر تھا۔ بارش ہو رہی تھی۔ مسلسل سفر اور بارش نے ہم لوگوں کا حُلیہ بگاڑ رکھا تھا۔ ایسی حالت میں ہم نے ان کے ہاں جانا مناسب نہ سمجھا۔ دریافت کرنے پر معلوم ہُوا کہ وہاں ایک بھٹیاری "نبل سر" کی سرائے ہے۔ پتہ پُوچھتے پوچھتے وہاں پہنچے۔ صحن میں پانی بھرا تھا۔ چھتیں ٹپک رہی تھیں۔ خیر اسی کو غنیمت جانا ارادہ تھا کہ صبح کو انسانی صورت بنا کر اپنے داعی سے ملیں گے۔ ہم پڑے سو رہے تھے کہ علی الصبح وہ حضرت بہ نفس نفیس خود تشریف لے آئے۔ ہم حیران تھے کہ راتوں رات ہماری آمد کا انہیں کیسے علم ہو گیا۔ وہ سرائے میں ٹھہرنے پر بہت ناراض ہوئے۔ اور ہمارا کوئی عُذر نہ سُنا اپنے ملازمین سے ہمارا سامان اُٹھوا کر اپنے گھر لے گئے۔ دوسرے دن ہم بڑی مشکل سے ان سے اجازت لے کر رُخصت ہوئے۔ اور وعدہ کر گئے آئے کہ آئندہ براہ راست انکے ہاں سیر و شکار کے لئے آئینگے۔ مدتوں تک ان سے خط و کتابت کا سلسلہ بھی جاری رہا۔ اور ہمارے بعض احباب نے ان کی مہمانداری کا کئی بار لُطف اُٹھایا۔ ان کا نام اگرچہ یاد نہیں رہا

لیکن ان کی مہمان نوازی ابھی تک دل پر نقش ہے ؎

یہ پُرانے لوگوں کی باتیں ہیں۔ شرافت کے ان قدیمی نمونوں کا بھی دن بدن خاتمہ ہو رہا ہے۔ ہم میں اور آپ میں یہ جذبہ نہیں کہ ایک ناواقف شخص کو سرائے سے لا کر اپنے گھر میں مہمان رکھ لیں اور ہمہ تن اس کی مہمانداری میں مصروف ہو جائیں۔ مغربی تہذیب نے شہر والوں کے دل سے اس صفت کو بالکل محو کر دیا ہے۔ جو لوگ شہری تکلفات سے بچے ہوئے ہیں۔ ان میں یہ جذبہ بقدر رمق باقی ہے۔ شہری لوگ تو مہمان نوازی اور مہمانداری سے اسقدر گھبراتے ہیں کہ ایسے مکان بھی بنوانا پسند نہیں کرتے جن میں مہمان ٹھہر سکے انقلاب زمانہ ہے۔ ایک وہ وقت تھا جب مکان بنانے سے پہلے آئے گئے کے آرام کا خیال رکھا جاتا تھا۔ یہ حال تو متوسط درجے کے لوگوں کا تھا۔ امیر اپنے مکانوں کے ساتھ مہمان خانے الگ بنواتے تھے اب تو ایسا وقت آگیا ہے کہ مہمان کے نام سے بھی دم خشک ہوتا ہے ؎

**بحری سفر** ہمارے ملک میں عام لوگوں کو گھر سے نکلنے کے نام پر تھر تھری چڑھتی ہے۔ بیرونی ممالک کی سیر و سیاحت تو بڑی بات ہے ایسے لوگ بھی بہت کم ہیں جنہوں نے سارے ہندوستان کا سفر کیا ہوگا۔ سیر و سیاحت کے معاملے میں ہمارا ملک دوسرے ملکوں کی نسبت بہت ہی زیادہ پیچھے ہے۔ ہمارے ہندو بھائیوں کے

مذہبی قوانین بحری سفر کی اجازت نہیں دیتے سمندر کا سفر کرنے سے ان کا دھرم بھرشٹ ہو جاتا ہے۔ اس لئے شروع شروع میں اوّل تو مذہبی تعصب کی وجہ سے کوئی ہندو کمر ہمت ہی نہیں باندھتا تھا۔ اگر مجبوراً جانا ہی پڑتا تھا تو واپس آن کر وہ بارہ شدھ ہوتا تھا ورنہ برادری سے باہر سمجھا جاتا تھا۔ موجودہ زمانے کی ترقیوں نے ان مذہبی قیود کو بالائے طاق رکھ دیا ہے۔ بلکہ ہنود بحری سفر کو اور قوموں کی نسبت زیادہ شوق اور دلچسپی سے اختیار کرتے ہیں صفحہ عالم پر کوئی ایسا مقام نہیں جہاں ہنود نہ پہنچ چکے ہوں۔ پھر بھی جو لوگ کٹڑ ہندو ہیں اور قدیمی اصولوں سے ایک سُوت اِدھر اُدھر نہیں ہونا چاہتے وہ سمندری سفر سے حتیّ الامکان احتراز ہی کرتے ہیں ٭

ابھی چند سال کا عرصہ گزرا کہ ہندوستان کے مشہور قومی لیڈر پنڈت مدن موہن مالویہ جی کو راونڈ ٹیبل کانفرنس میں شریک ہونے کے لئے انگلستان جانا پڑا۔ وہ اپنے ساتھ گنگا جلی کے کنستر کے کنستر بھر کر لے گئے تاکہ سمندر پار جانے کا ان کے دھرم پر کوئی اثر نہ ہو اس کے باوجود بھی ان کو واپس آن کر شدھ ہونا پڑا۔ چونکہ یہ اپنی قسم کی پہلی مثال تھی اس لئے اُن دنوں اخباروں میں بہت چہ میگوئیاں ہوتی رہیں۔ اور مدتوں یہ واقعہ اخباری دُنیا میں دلچسپ مباحث کا موجب بنا رہا ٭

مسلمانوں میں بحری سفر کرنے میں کسی قسم کی رکاوٹ نہیں بلکہ حج کا فریضہ ادا کرنے کے لئے عام مسلمانوں کو بحری سفر کرنیکا موقعہ حاصل ہے۔ عموماً اس اصول پر تاسف کا اظہار کیا جاتا ہے کہ اس سفر کا فائدہ عمر کے آخری حصے میں اُٹھایا جاسکتا ہے کیونکہ حج اُسی وقت واجب ہوتا ہے جب انسان اپنے تمام دُنیاوی اور دُنیوی فرائض کو ادا کر چکتا ہے۔ بعض لوگ جوانی کے زمانے میں بھی حج کر لیتے ہیں لیکن ان کے حج کو ادائیگی فرض خیال نہیں کیا جاتا۔

زندگی کے آخری سالوں میں سفر حج یقیناً وہ دلچسپیاں پیدا نہیں کرسکتا جو سیاحت سے مختص ہیں۔ لیکن پھر بھی فرض مذہبی کی ادائیگی تن ہائے مُردہ میں ایک نئی زندگی پیدا کر دیتی ہے۔ حاجیوں کا دل چونکہ مذہبیات پر مرتکز ہوتا ہے اس لئے وہ کسی چیز کو سیاح کی نا قدرانہ نظر سے نہیں دیکھ سکتے۔ دوسرے وہ ایسے مُلک میں سفر کرتے ہیں جس کا ذرہ ذرہ ان کے لئے باعث احترام ہے۔

**بحری سفر کی آسائشیں** اب وہ زمانہ افسانہ ہوگیا ہے۔ جب سمندر کا سفر کرنا جان جوکھوں کا کام تھا۔ ہاں کہانیوں اور افسانوں میں اکثر سُننے میں آتا ہے کہ بادبانی جہاز مسافروں کو کہیں سے کہیں لے جاتے تھے۔ بحری طوفان سے جہاز عام طور پر مسافروں سمیت غرق ہوجاتے تھے۔ اب تو ایسے ایسے جہاز بن گئے ہیں۔

جن میں بلا مبالغہ ہزاروں آدمی سفر کر سکتے ہیں بڑے سے بڑا طوفان ان کو جنبش نہیں دے سکتا۔ لمبے لمبے سفر ہنستے کھیلتے طے ہو جاتے ہیں۔ بلکہ سمندر کا سفر خشکی کے سفر سے زیادہ آرام دہ اور پُر لطف خیال کیا جاتا ہے +

پہلے زمانے میں سمندر کا سفر بڑی ہمت اور جانبازی کا کام سمجھا جاتا تھا لیکن اب جس کے دل میں شوق ہے اور جیب میں پیسے ہیں وہ بغیر کسی رُکاوٹ کے ساری دُنیا کا سفر آسانی سے کر سکتا ہے +

**تعلیم کی برکتیں**

مغربی تعلیم نے سفر کرنے کا جذبہ عام لوگوں میں پیدا کر دیا ہے۔ ہر شخص کسی نہ کسی مقصد سے سمندر کا سفر کرنے کے لئے آمادہ ہے۔ خاص طور پر نوجوانوں میں سیر و سفر کا شوق بہت بڑھ رہا ہے۔ قرض لے کر جائدادیں فروخت کر کے لوگ اپنے بچوں کو سمندر پار بھیجتے ہیں اور ایسے مواقع کو "سنہری موقعہ" کے نام سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ آجکل کے زمانے میں ایسے لکیر کے فقیر بہت ہی کم ملیں گے جو سمندری سفر کے نام سے گھبرا جائیں۔ اور اگر کوئی لمبے سفر کے لئے چلا جائے تو اس کے جانے کے بعد گھر میں صف ماتم بچھا دیں +

**جہاندیدہ بسیار گوید دروغ**

پہلے زمانے میں سیاحوں کی باتوں کو اگرچہ بہت دلچسپی سے سُنا جاتا تھا۔ لیکن ساتھ کے ساتھ "جہاندیدہ

بسیار گوید دروغ" بھی کہدیا جاتا تھا۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ بیرونی ممالک
میں سفر کرنے سے سیّاح کو بڑی صعوبتیں پیش آتی تھیں۔ ہزار
قسم کے حیلوں حوالوں سے کام چلانا پڑتا تھا۔ کچھ عجیب و غریب
واقعات پیش آتے تھے۔ اور کچھ "زیب داستاں" کیلئے مبالغے سے
کام لیا جاتا تھا اس لئے بلا تامل ان پر دروغ گوئی کا شبہ
ہوتا تھا چونکہ پہلے زمانے میں سیّاحوں کا وجود عنقا تھا۔
اس لئے ان کو مبالغہ آمیزی اور دروغ گوئی کے مواقع بھی حاصل
تھے۔ جنگ عظیم کی بدولت لاکھوں آدمیوں کو ممالک غیر میں جانیکا
موقع مل گیا اس لئے ہر مقام پر ایسے لوگ بکثرت ہیں جو ممالک
غیر کا سفر کر چکے ہیں اور اب معمولی سیّاح کے لئے مبالغہ آمیزی
اور دروغ گوئی ذرا مشکل ہوگئی ہے ؛

ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ ایک دیہاتی "مولوی صاحب" حج کے
لئے تشریف لے گئے۔ لوگوں نے بڑے شوق اور جوش کے ساتھ
ان کو رخصت کیا۔ بمبئی پہنچے۔ مولوی صاحب تھے ذرا رنگین مزاج۔
بمبئی کی دلچسپیوں نے ان کا دامن پکڑ لیا اور جہاز میں بیٹھنے کی
اجازت نہ دی۔ مولوی صاحب نے بمبئی میں خوب گل چھرّے
اُڑائے۔ یہاں تک کہ حاجیوں کے جہاز واپس آگئے حاجیوں
سے مل کر انہوں نے وہاں کے حالات دریافت کئے۔ اس کے
بعد حاجیوں کا سا حلیہ بنایا۔ حجازی تحفے تحائف ساتھ لئے۔ اور

پُورے حاجی بن کر اپنے گاؤں کو لوٹے۔ دیہات والوں نے انکا نہایت پُر احترام استقبال کیا۔ گھر گھر دعوتیں ہوئیں حاجی صاحب مجلسوں اور محفلوں میں حج کے سُنے سُنائے حالات سُناتے رہے۔ ایک دن کسی نے پُوچھا کہ حاجی صاحب حجر اسود کیسا ہے آپ نے بلا تکلف فرمایا سُبحان اللہ بہت ہی مقدس اور محترم شخص ہے حاضرین میں سے ایک شخص بولا۔ حاجی صاحب ہم نے تو سُنا ہے وہ پتھر ہے۔ کہنے لگے بھائی جب ہم ملے تھے تو اسوقت تک تو وہ آدمی ہی تھا۔ اب اپنے اعمال کی بدولت پتھر ہو گیا ہو تو ہمیں معلوم نہیں"

اگلے زمانے کے نام نہاد سیّاح اسی قسم کی مبالغہ آمیزی اپنا شعار بنا لیتے تھے۔ اسی لئے دروغ گو کہلاتے تھے۔ باخبر لوگ ان کو دروغ گو کہنے میں حق بجانب بھی تھے کیونکہ وہ جب اپنے کارنامے سُناتے تھے تو زمین آسمان کے قلابے ملا دیتے تھے۔ اور ہر چیز سے واقفیت ظاہر کرتے تھے۔ چاہے دیکھی اور سُنی بھی نہ ہو"

سفر تجربہ سکھاتا ہے

جو لوگ اپنے گھروں سے باہر نہیں نکلتے ان کی حالت کوئیں کے مینڈک کی طرح ہے۔ سیر و سفر کرنے والوں کو ہر قدم پر نیا کرشمہ نظر آتا ہے۔ نئے نئے تمدن کے لوگوں سے واسطہ پڑتا ہے۔ عجیب و غریب اخلاق و اطوار دیکھ کر وسعت نظر بڑھتی ہے۔ ہر جگہ نئی زمین اور نیا آسمان دکھائی دیتا ہے۔ کہیں ضرورت سے کہیں محبت سے اپنے آپ کو ہر رنگ میں ڈھالنا

پڑتا ہے۔ چالبازوں کے ساتھ ہوشیاری۔ حیلہ سازوں کے ساتھ عقلمندی اور دیانتداروں کے ساتھ ایمانداری کا برتاؤ مسافر کی آنکھیں کھول دیتا ہے۔ کہیں اپنے رسم و رواج کو چھوڑنا پڑتا ہے کہیں میل ملاپ کی خاطر دوسروں کی زبان بولتے ہیں۔ کہیں جیسا دیس ویسا بھیس اختیار کرنا پڑتا ہے۔ غرض ہر شخص کی بُری بھلی بات خندہ پیشانی سے برداشت کرنی پڑتی ہے۔ یہی وہ صفات ہیں جو ہر شخص میں ہونی چاہئیں اور سفر کرنے سے یہ خوبیاں بہت آسانی سے پیدا ہو جاتی ہیں "

سفر وسیلۂ ظفر ہے

قناعت ایک نہایت ہی اچھی صفت ہے اور ہندوستانیوں میں یہ صفت بدرجہ اتم موجود ہے۔ لیکن قناعت کا یہ مقصد ہرگز نہیں ہے کہ ہمت کے ہاتھ پاؤں توڑ دیئے جائیں قناعت یہ ہے کہ جو کچھ اپنے پاس ہے اس پر ضرور صبر و شکر کیا جائے مگر ترقی اور بہبودی کا خیال بھی ہمیشہ پیش نظر رہے۔ اکثر لوگ قناعت کا یہ مطلب سمجھتے ہیں۔ کہ جو کچھ مل گیا۔ وہی کافی ہے اور جو کچھ قسمت کا ہوگا وہ آپ ہی مل جائیگا۔ اس کے لئے کوشش کرنے کی ضرورت نہیں۔ اسے قناعت ہرگز نہیں کہا جا سکتا۔ اس کو تو بے ہمتی سے تعبیر کرنا چاہئے۔ انسان کا فرض ہے کہ عمر بھر ترقی اور بہبودی کے لئے ہاتھ پاؤں مارتا رہے۔ اور موافق مواقع سے پورا پورا فائدہ اُٹھائے۔ تاریخ کے مطالعہ سے پتہ چلتا ہے کہ

ہمیشہ وہی اقوام ترقی کرتی ہیں جن کے افراد میں قوتِ عمل ہوتی ہے
ہمارے سامنے ایسٹ انڈیا کمپنی کی بہترین مثال موجود ہے۔
یہ ایک معمولی تجارتی جماعت تھی لیکن باہمت تھی۔ وہ اپنی جان پر
کھیل کر ہندوستان جیسے دور افتادہ ملک میں تجارت کے
مقصد سے آئی۔ اور تجارت کو فروغ دیتے دیتے ہندوستان پر
حکومت کرنے لگی "

یہ انگریزوں کے سیاحت پسند مزاج ہی کی برکت ہے کہ ایک
چھوٹے سے ملک کے باشندے ہیں۔ مگر دنیا کے بیشتر حصّہ پر
حکمران ہیں۔ اس کے برعکس ہمارے ہندوستانی بھائیوں کی یہ
حالت ہے کہ اپنے ملک میں بھی ایک جگہ سے دوسری جگہ جانے
سے کتراتے ہیں۔ اپنے فائدے ترقی اور عروج کو یہ کہہ کر لات مار
دیتے ہیں ؎

گر یاں بہت نہ کھائینگے تھوڑا ہی کھائینگے
ہم اپنی دلی چھوڑ کے دکن نہ جائیں گے

اس بات سے یہ نہ سمجھ لینا چاہیئے کہ فقط غیر تعلیم یافتہ طبقہ ہی
اس صفت سے موصوف ہے اُستاد ذوقؔ جیسے عالم باکمال اور
شاعر بے مثال نے بھی گراں قدر تنخواہ اور بڑے بڑے عہدوں کو یہ کہکر ٹھکرا دیا تھا ؎

ان دنوں گرچہ دکن میں ہے بہت قدرِ سخن
کون جائے ذوقؔ پر دلی کی گلیاں چھوڑ کر

**علمی سفر کا شوق**

آج سے چند سال پہلے علمی سیر و سیاحت کا شوق ہمارے مُلک میں بالکل مفقود تھا۔ جب سے تعلیم کا چرچا ہُوا ہے اور ملازمتوں کا کال پڑا ہے۔ پیٹ پُوجا کی خاطر سیر و سیاحت نے کسی قدر علمی حیثیت اختیار کر لی ہے۔ اس میں شک نہیں اس شوق کی ترویج اور مقبولیت میں غیر ملکی حکومت اور ماہرین تعلیم کو بہت دخل ہے ؛

ماہرین تعلیم نے متفقہ طور پر تسلیم کر لیا ہے کہ طلبا کے لئے سیر سیاحت تعلیم کا جُزو ہے۔ یہی وجہ ہے کہ کالجوں سکولوں اور دیگر درسگاہوں کے طلبا اپنے اساتذہ کی زیر نگرانی اکثر لمبے لمبے سفر تعلیمی نقطۂ نظر سے کرتے ہیں اور ان تاریخی مقامات کو اپنی آنکھوں سے دیکھ کر اپنی واقفیت بڑھاتے ہیں جن کا ذکر تاریخ کی کتابوں میں آتا ہے؛ محکمہ ریل بھی اس قسم کے سیاحوں کو بہت زیادہ مراعات دیتا ہے۔ اگر کم از کم تین چار آدمی مل جائیں تو ایک طرف کا کرایہ دا کر کے تمام ہندوستان کی سیر ہو سکتی ہے۔ اگر سیاحوں کی تعداد زیادہ ہو تو سپیشلیں بھی چلا دیتے ہیں۔ اور کرائے میں مزید رعایت کرتے رہیں۔ اس قسم کی تعلیمی سیر و سیاحت کا انتظام موسم سرما یا گرما کی تعطیلات میں ہوا کرتا ہے۔ مُلک و قوم کو ان رعایات سے تفریحی سفر کرنے میں بہت آسانیاں ہو گئی ہیں سیر و سفر کا شوق ترقی کر رہا ہے ؛

**تعلیمی سیر و سیاحت میں اساتذہ کے فرائض**

ہماری درسگاہیں تعلیمی سیاحت کا انتظام تو کر لیتی ہیں لیکن اس سے کوئی مخصوص فائدہ نہیں پہنچتا۔ اس کی ذمہ داری زیادہ تر ان اساتذہ پر عائد ہوتی ہے جن کی زیر نگرانی تعلیمی سیاحت کی جاتی ہے۔ معلوم ہونا چاہیئے کہ نگراں اساتذہ کے فرائض محض اس حد تک محدود نہیں ہیں کہ طلبا کوئی جھگڑا فساد نہ کرنے پائیں۔ ان کا فرض ہے کہ وہ ہر مقام کی علمی اور تاریخی اہمیت سے اپنے ساتھیوں کو آگاہ کریں۔ قدم قدم پر جزئیات پر روشنی ڈالیں۔ کہیں سیاسی پہلو پر بحث کریں۔ کہیں تعمیری حیثیت پر لکچر دیں۔ کہیں معاشی رُخ دکھائیں غرض پُرانے لوگوں کی زندگی کو اس طرح پیش کریں کہ جیتی جاگتی تصویریں آنکھوں کے سامنے آجائیں۔ گویا تعلیم گاہوں سے نکلنے کے بعد بھی درس و تدریس کا سلسلہ منقطع نہیں ہونا چاہیئے بلکہ سیاحت سے خشک اور غیر دلچسپ لکچر اور اسباق میں مزید دلچسپی اور اہمیت پیدا کرنی لازم ہے یہ امر مسلّمہ ہے کہ اس قسم کی درس و تدریس ان اسباق سے کہیں زیادہ دلچسپ اور شوق انگیز ہوتی ہے جو طلبا کو درسگاہوں کی چار دیواری میں دیئے جاتے ہیں

اس میں کوئی شک نہیں کہ سفری تعلیم اساتذہ کی تفریح کو کم کر دیتی ہے۔ لیکن جس قدر فائدہ طلبا کو اس سے پہنچتا ہے اس کو مدنظر رکھتے ہوئے اساتذہ کا فرض ہے کہ اپنے آرام اور تفریح کو طلبا کے

استفادہ پر قربان کر دیں۔ اس قسم کے لکچروں کی تیاری کے لئے اساتذہ کو بہت وسیع مطالعہ اور سخت محنت کرنی پڑتی ہے۔ اس لئے آرام طلب اساتذہ کو یہ کام کبھی اپنے ذمہ نہیں لینا چاہیئے اور نہایت دیانتداری کے ساتھ اس عہدے سے مستعفی ہو جانا چاہیئے۔

اساتذہ کو چاہیئے کہ مجوّزہ سفر کا تمام نقشہ پہلے سے تیار کر لیں۔ ہر قابل توجہ چیز کے متعلق زیادہ سے زیادہ معلومات حاصل کریں۔ ممکن ہو تو پہلے خود ان مقامات کو اچھی طرح سے دیکھ آئیں۔ سفر شروع کرنے سے پہلے مجوّزہ سفر کا پروگرام اچھی طرح سے سمجھا دیں تاکہ طلبا کے دل میں یہ خیال پیدا ہو جائے کہ سفر کا مقصد سیر و تفریح کے علاوہ کچھ اور بھی ہے۔ بلکہ طلبا کے لئے مفید مطلب لٹریچر بھی مہیا کرنا چاہیئے تاکہ ان کو خود بھی معلوم ہو جائے کہ ہمیں کس کس چیز کو کس نظر سے دیکھنا ہے۔ تعلیمی سفروں میں رہنما کا اوّلین فرض یہ ہے کہ طلبا کے دل میں جذبۂ شوق کو مشتعل کر دے تاکہ ان کے دل و دماغ غیر ضروری تفریحات پر مرتکز نہ ہونے پائیں۔

ہمارے طلبا اور اساتذہ جب کبھی سیر و سیاحت کے لئے نکلتے ہیں تو اپنے خیالات کو منزل مقصود پر محیط کر دیتے ہیں اگر ان کا رہنما راستے کے خوشگوار اور ناگوار اثرات اور معلومات سے باخبر ہو تو سفر کی دلچسپی میں غیر معمولی اضافہ پیدا ہو سکتا ہے۔ اس کے علاوہ ہر چیز پر ناقدانہ اور مبصرانہ نظر ڈالنے کی صلاحیت بھی پیدا

کی جا سکتی ہے۔

جس وقت سیاح جماعت کسی مخصوص مقام پر پہنچے تو رہنما پوری دلچسپی۔ سچے جوش۔ اور مکمل واقفیت کے ساتھ ہر ضروری چیز پر روشنی ڈالے۔ اور ہر شخص کے سوال کا جواب نہایت مدلل اور پُر وثوق طریقے سے دے تاکہ معلومات میں اضافہ ہو اور تبادلۂ خیالات کے ذریعہ سفر کی دلچسپی قائم رہے۔

سیاح جماعتوں کے رہنماؤں کے فرائض سفر ختم کرنے پر ختم نہیں ہو جاتے۔ بلکہ ان کا اصلی فرض سیر و سفر ختم کرنے کے بعد شروع ہوتا ہے۔ سفر سے واپس آنے کے بعد طلبا سے سفر کے پورے حالات لکھوانے چاہئیں۔ اگر ممکن ہو سکے تو اس میں مختلف مقامات کی تصویریں اور نقشے بھی شامل کئے جائیں۔ یہ سفر نامے جماعتوں میں پڑھوا کر سُنے جائیں۔ بحث طلب امور پر بحث کی جائے۔ اس طرح سے یقیناً ایک باقاعدہ سفر نامہ تیار ہو جائیگا۔ اور سیر و سیاحت کا صحیح شوق بڑھیگا۔

**مناظر قدرت کی پائمالی**

ہمارے طلبا جب جماعت کی صورت میں سیر و تفریح کے لئے نکلتے ہیں تو ان کا مطلب سوائے تفریح کے اور کچھ نہیں ہوتا۔ وہ خوبصورت باغات کے پھلوں پھولوں کو نہایت بیدردی سے نقصان پہنچاتے ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ ان کو یہ بات نہیں سمجھائی جاتی کہ قدرتی مناظر کا مطالعہ ہم اُسی وقت کر سکتے

ہیں۔ جب ہر چیز اپنی جگہ پر موجود ہو، دوسرے ہم لوگوں کا سفری شوق محض تفریحی ہوتا ہے۔ بس چار دوست مل گئے۔ سیر و سفر کر رہے ہیں۔ ٹھنڈی ہوا کے جھونکے مست کئے دیتے ہیں۔ آپس میں ہنسی مذاق کی باتیں ہو رہی ہیں۔ گویا وقت کے ساتھ کھیلا جا رہا ہے قدرتی حسن کو پائمال کر رہے ہیں۔ باغوں اور کھیتوں کو روندے ڈالتے ہیں۔ پھلوں پھولوں کے درختوں کو بے برگ و بار کر کے خوش ہو رہے ہیں۔ اپنے ملک کے قدرتی مناظر کا ستیا ناس اُڑائے دیتے ہیں۔ سوچنے کی بات ہے جن اساتذہ کی زیر نگرانی ایسے تباہ کُن سفروں اور سیاحتوں کا انتظام ہوتا ہے دیکھنے والے ان کے متعلق کیا خیال قائم کرتے ہونگے! افسوس کا مقام ہے کہ ہمارے مُلک میں لوٹے ہوئے پھولوں۔ روندے ہوئے سبزہ زاروں اور ویران کئے ہوئے پھل دار درختوں کو دیکھ کر دیکھنے والے فوراً اس نتیجے پر پہنچ جاتے ہیں کہ یہاں ضرور کسی طلبا کی جماعت کا گزر ہوا ہے۔ اور یہ ان کے تعلیمی کارنامے ہیں۔ اسی وجہ سے ہمارے مُلک میں یہ خیال عام ہے کہ سیر و سفر میں طلبا کا وقت ضایع ہوتا ہے۔ اگر اس قسم کے سفر قابل اُستادوں کی نگرانی میں کیئے جائیں تو کوئی وجہ نہیں کہ ہمارے مُلک میں حقیقی معنوں میں سیاح پیدا نہ ہوں اور وہ اپنی واقفیت اور سیاحت سے مُلک کو فائدہ نہ پہنچائیں ۔

| | |
|---|---|
| سیاحت کا شوق نہ ہونے سے مُلک کو نقصان پہنچتا ہے | ہمارے مُلک میں |

سیاحت کا شوق نہ ہونے سے ملکی ترقی میں بہت سی رکاوٹیں حائل ہیں اور سچ یہ ہے کہ اس شوق کے فقدان نے ہمارے ملک کو شدید نقصانات پہنچائے ہیں۔ کتنے افسوس کی بات ہے۔ کہ ہمارے ملک کے قدرتی خزانوں کا کھوج غیر ملکی لوگ آ کر لگاتے ہیں۔ اور ہم پڑے سوتے ہیں۔ زر و جواہر سے جہاز کے جہاز بھر کر اپنے ملکوں کو لئے جاتے ہیں اور ہم بیٹھے دیکھتے ہیں۔ یہ سب نقصان محض اس لئے پہنچ رہا ہے کہ ہمیں سیر و سیاحت کا شوق نہیں۔ خدا کا شکر ہے کہ ترقیٔ تعلیم کے ساتھ ساتھ سیر و سیاحت کا شوق بھی ترقی کر رہا ہے۔ اور نوجوان اپنی ترقی اور ملکی بہبودی کے لئے دُور دراز ملکوں میں جانے سے نہیں ہچکچاتے۔ موجودہ حالات کو دیکھتے ہوئے اندازہ ہوتا ہے کہ بیسویں صدی کے اختتام تک جس قدر رکاوٹیں سیر و سیاحت میں سد راہ ہیں دُور ہو جائینگی۔ اور ہر طالب علم کے دل میں سیر و سیاحت کا غیر فانی شوق پیدا ہو جائیگا ؎

# شکار

**شکار کی تدریجی ترقیاں**

جب حضرت آدم کو جنّت سے نکالا گیا اور وہ اس دُنیا میں تشریف لائے تو شروع شروع میں انہوں نے درختوں کے پتّے اور پھل پھول کھا کر اپنا پیٹ پالا۔ اور انہی کو اپنا اوڑھنا بچھونا بنایا، اسوقت دُنیا خونخوار درندوں سے بھری پڑی تھی اپنی حفاظت کے لئے ان سے نبرد آزمائیاں کیں جس قدر اولاد آدم بڑھتی گئی یہ لڑائیاں بھی زیادہ ہوتی گئیں۔ اس طرح درندوں سے دشمنی مسلّم اور ان کا گوشت و خون حفاظت خوداختیاری میں جائز ہوگیا، قیاس کہتا ہے جب کسی درندے سے بہت زیادہ آزار پہنچتا ہوگا تو دشمنی کا جذبہ اور بھی زیادہ ترقی کرتا ہوگا، کیا تعجب ہے کہ انسان درندوں کو مار کر غصہ کی آگ ٹھنڈا کرنے کے لئے ان کا خون بھی پی لیتا ہو، یا چیر پھاڑ میں خون خودبخود مُنہ میں چلا جاتا ہو، غرض جب انسان کے مُنہ کو خون لگا تو اس کی توجہ گوشت کی طرف مبذول ہوئی خون ایسی چیز ہے جسے تازہ تازہ ہی پی سکتے ہیں، لیکن گوشت کو کئی کئی دن رکھ کر بھی کھایا جا سکتا ہے اس لئے بالکل ممکن ہے کہ گوشت تازہ بتازہ خون نہ ملنے کی صورت میں کھایا جاتا ہو۔

جب انسان نے ترقی کی تو اس نے درندوں کو مارنے کے لئے
نئے نئے ڈھنگ ایجاد کئے۔ بلا خوف تردید کہہ سکتے ہیں کہ شکار کے آلات
کو ایجادات میں اولیت کا فخر حاصل ہے۔ جس زمانے میں انسان شکار
پر زندگی بسر کرتا تھا، تاریخی کتابوں میں اس کو شکار کا زمانہ کہا جاتا ہے
اس دور میں شکار ضروریات زندگی میں سے تھا کیونکہ شکار سے
نہ صرف غذائے انسانی مہیا ہوتی تھی بلکہ انسان کی زندگی بھی اسی سے محفوظ
رہ سکتی تھی، زمانۂ دراز کے بعد جب انسان کی عقل نے مزید ترقی
کی تو اس نے دوسرے زمانہ میں قدم رکھا، اب وہ جنگلوں میں سے
نکل کر سیراب علاقوں میں آگیا، اس نے اپنے رہنے کے طور طریقے
بدلے، ضروریات زندگی کو بڑھایا، جانوروں کو پالنے لگا، اس زمانے
کو تاریخی زبان میں گڈریوں کا زمانہ کہتے ہیں، اس دور زندگی میں ہر
خاندان کے ساتھ مویشیوں کے گلّے ہوا کرتے تھے، افراد خاندان
ان کا دودھ پیتے اور گوشت کھا کر پیٹ پالتے تھے، اب بجائے پتوں
کے وہ کھالوں سے تن پوشی کرنے لگے تھے، اسوقت انسان شکار
کے زمانے سے ایک قدم آگے تھا لیکن حقیقت میں شکار کے زمانے
کی تمام خصوصیات اس میں موجود تھیں اب انسان پر صرف اپنی ہی
حفاظت لازم نہ رہی تھی بلکہ ان جانوروں کا تحفظ بھی اس پر فرض تھا
جن کو وہ اپنی ضروریات زندگی پورا کرنے کے لئے پالتا تھا، اس زمانہ
میں انسان نے ترقی کا ایک اور قدم اٹھایا گویا اس نے زمین کی

پیداواری قوّت کا پتہ لگایا، اس نے خانہ بدوشی کی زندگی ترک کر کے زرخیز زمینوں پر قبضہ کیا، اور کاشتکاری کی طرف متوجہ ہُوا غرض ضرورتیں بڑھتی گئیں اور طبیعتیں زراعت، صنعت حرفت اور تجارت کی طرف باقاعدہ مائل ہوئیں، یہی وہ زمانہ ہے جہاں سے انسان کے متمدن اور مہذب کہلانے کا دَور شروع ہوتا ہے۔ لُطف یہ ہے کہ باوجود اس قدر ترقی کرنے کے اس نے شکار کو نہ چھوڑا ہاں اتنا فرق ضرور پیدا کیا کہ پہلے اور دوسرے دَور زندگی میں شکار ضروریات زندگی میں شامل تھا، لیکن تہذیب وتمدّن کی آن بان نے اسے شوق میں تبدیل کر دیا۔

انسان کو اس دُنیا میں زندگی بسر کرتے ہوئے ہزارہا سال گزر چکے ہیں۔ لیکن شکار کی چَٹ اس کے ساتھ اب تک لگی ہوئی ہے۔ ہم ذرا نہ دیکھتے ہیں کہ گلی کوچوں میں چھوٹے چھوٹے بچّے طرح طرح کی غلیلیں لئے پھرتے ہیں، اور جہاں کہیں کسی پرندے کو بیٹھا دیکھتے ہیں اس کا نشانہ اُڑاتے ہیں۔ اگر حسنِ اتفاق سے وہ غُلّہ لگ کر زخمی ہو جائے تو ان کی خوشی کی کوئی انتہا نہیں رہتی، بڑے ہونے کے بعد اگر حالات مساعدت کرتے ہیں تو یہ شوق غلیل سے آگے بڑھتا ہے ورنہ صرف شکار کا شوق ہی شوق باقی رہ جاتا ہے غالباً اسی اُفتادِ طبع کی بدولت اکثر لوگ شکاریوں کے ساتھ ساتھ جنگلوں کی خاک چھانتے پھرتے ہیں، اگرچہ وہ خود شکار نہیں کرتے لیکن دوسروں کو شکار کھیلتے

ہوئے دیکھ کر ہی خوش ہو جاتے ہیں ۔

شکار کے متعلق علمائے نفسیات کی تحقیق و تفتیش کا لُب لباب یہ ہے کہ شکار انسان کی فطری ضروریات زندگی میں سے ایک ضرورت ہے طرز معاشرت اور تمدن میں تبدیلیاں اور ترقیاں ہونے سے اس مخصوص ضرورت کی نوعیت بدل گئی ہے۔ ورنہ درحقیقت یہ فطری ضرورت ہر انسان کے دل میں اب تک موجود ہے۔ موجودہ دور میں چونکہ شکار ہر شخص کے بس کا کھیل نہیں رہا۔ اس لئے یہ ضرورت تحصیل و گرفت کے ذریعہ سے پوری کی جاتی ہے۔ مثلاً چھوٹے چھوٹے بچے کمال شوق سے ہر دل پسند چیز اپنی جیبوں میں بھر لیتے ہیں اور کسی عنوان سے اپنی جیب کو خالی کرنے نہیں دیتے، نوخیز لڑکے اس ضرورت کا اظہار ان کھیلوں میں دلچسپی لے کر کرتے ہیں جن میں پکڑ دھکڑ اور چھینا جھپٹی لازم آتی ہے۔ مرد اس فطری ضرورت کو عشق و محبت کے کارناموں کے ذریعے بہم پہنچاتے ہیں، پس اگر ان معاملات میں فطری ضرورت کارفرما نہ ہوتی تو انسان ان سے بہت کم دلچسپی لیتا ۔

ہم اس مضمون میں شکار کھیلنے کے مختلف طریقے اس طرح بیان کرینگے کہ پڑھنے والوں کو آسانی سے شکار کھیلنا آجائیگا، اور اس ضمن میں بعض ایسے دلچسپ شکار کے طریقوں کا ذکر آئیگا جو بہت کم دیکھنے میں آتے ہیں ۔

**غلیل** | شکار کا شوق اکثر ربڑ کی غلیل سے شروع ہوتا ہے، چونکہ اس مخصوص قسم کی غلیل سے کوئی پرندہ مشکل سے شکار ہو سکتا ہے، اس لئے غلیل کا شوق بہت جلد ختم ہو جاتا ہے۔ اگر آپ کو کبھی پھلوں کے باغوں میں جانے کا اتفاق ہوا ہے تو وہاں آپ نے اکثر رکھوالوں کو گوپھیا چلاتے ہوئے دیکھا ہو گا، گوپھیا شکار کھیلنے کے کام نہیں آتا۔ اس کے ذریعے غلّے پھینک کر درختوں پر سے پرندوں کو اُڑایا جاتا ہے تاکہ وہ پھلوں کو نقصان نہ پہنچائیں، قدیم زمانے میں دشمن کی فوج پر اس کے ذریعے گولے بھی پھینکا کرتے تھے۔

پھل دار باغوں میں پرندوں کو اُڑانے کے لئے کماندار غلیل بھی استعمال کی جاتی ہے، یہ واقعی کام کی چیز ہے، اس سے پرندوں کو مارا بھی جا سکتا ہے، لیکن اس کا چلانا بہت خطرناک ہے، اس کو چلاتے وقت بائیں انگوٹھے کی سیدھ میں نشانہ لیتے ہیں، اس لئے عموماً انگوٹھا بہت بُری طرح زخمی ہو جاتا ہے، اکثر لوگوں کے متعلق سُننے میں آتا ہے کہ وہ غلیل چلانے میں اس قدر مشاق تھے کہ پہلے ایک غلّہ آسمان کی طرف پھینکتے اور دوسرے غلّے سے پہلے غلّے کو زمین تک آنے سے پہلے توڑ ڈالتے، وہ ہر قسم کا شکار غلیل ہی سے کھیلا کرتے تھے، اور جس جگہ غلّہ مارنے کا ارادہ کرتے وہ ہمیشہ وہیں جا کر لگتا، غرض اس قسم کے بیسیوں ناقابلِ یقین افسانے باکمال غلیل اندازوں کے متعلق سُننے میں آتے ہیں، لیکن "شنیدہ کے بود مانند دیدہ" کے معیار پر

کہا جاسکتا ہے کہ غلیل کے نشانہ میں زیادہ سے زیادہ بیس فیصدی کامیابی ہوتی ہے ۔

**نشانہ کی مشق** عام بچوں کی طرح مجھے بھی شکار کا شوق تھا، پہلے میں نے ربڑ کی غلیل سے اس شوق کو پورا کیا پھر کماندار غلیل خریدی، جب انگوٹھا زخمی ہوا تو اس سے بھی دل بیزار ہو گیا، پھر میں نے ہوائی بندوق سے نشانہ کی مشق شروع کی، مجھے بتایا گیا کہ پہلے بندوق کے کندے کو کندھے پر جماؤ، اور وہ مکھی جو نال کے سرے پر بنی ہوئی ہوتی ہے اس کو دیدوان میں سے دیکھو، دیدوان اس کھانچے کو کہتے ہیں جو نال کے شروع میں لگا ہوا ہوتا ہے، مکھی اور دیدوان کو شکار پر مرتکز کردو، جب یہ تینوں چیزیں بالکل ایک سیدھ میں آجائیں تو پھر لبلبی کو اس آہستگی سے دباؤ کہ بندوق کی نال کو ہوا برابر جنبش نہ ہو، نشانے میں مہارت پیدا کرنے کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ کسی کاغذ پر ایک پانچ انچ قطر کا کالا دائرہ بنا کر اسے دیوار پر چسپاں کردو، پھر آٹھ دس قدم کے فاصلے سے اس کا نشانہ کرو جب نشانہ ٹھیک نشان پر لگنے لگے تو اسے اور چھوٹا کردو، اس طرح سے نشانہ کی مشق بہت آسانی سے ہو جاتی ہے اور انسان چھوٹے چھوٹے پرندے بخوبی مار لیتا ہے ۔

**گرانبہا نصیحتیں** میرے حقیقی ماموں کے پاس ٹوپی دار بندوق تھی، اور وہ ہر اتوار کو شکار کھیلنے جایا کرتے تھے، ایک دفعہ کمال شفقت

سے انہوں نے مجھے اپنے ساتھ لے جانا منظور کیا، مَیں اس سے پہلے کبھی شکار میں نہ گیا تھا، یہ پہلا موقعہ تھا اس لئے مجھے بہت خوشی ہوئی ہم بہت رات گئے تک شکار کی باتیں کرتے رہے، دَوران گفتگو میں انہوں نے فرمایا کہ جس وقت شکار کو جاتے ہیں تو شکاری لوگ چاقو کا نام نہیں لیا کرتے، کہتے ہیں اگر کسی کے مُنہ سے یہ لفظ نکل جائے تو پھر شکار نہیں ملتا، شکاری زبان میں چاقو کو ملّا کہا جاتا ہے اس لئے مہربانی کر کے کہیں تم چاقُو کا نام نہ لے دینا، میں نے کہا کہ کیا یہ بات درست ہے؟ انہوں نے کہا، مَیں اس پر یقین تو نہیں کرتا لیکن پھر بھی احتیاط ضرور کرتا ہوں، غرض جُوں تُوں کر کے صبح ہوئی، اور ہم شکار کو روانہ ہوئے، ماموں جان کا سلسلہ کلام برابر جاری تھا کہ انہوں نے ایک پرندے کو دیکھ کر کہا لو بھئی شگون تو خوب ہُوا، میں نے کہا ماموجان وہ کیا؟ کہنے لگے اگر پہلا شکار دائیں جانب نظر آئے تو شکار میں کامیابی یقینی جانو، اور اگر معاملہ اس کے برعکس ہو تو پھر شکار مشکل ہی سے ملتا ہے اور بھئی میرا تجربہ بھی یہی ہے کہ عموماً خالی ہاتھ ہی آنا پڑتا ہے۔ غرض اسی طرح وہ اپنی گرانبہا نصیحتوں سے برابر مستفیض فرماتے چلے جاتے تھے۔ اسی دوران میں انہوں نے یہ بھی فرمایا کہ میرے والد مرحوم مجھے نصیحت کیا کرتے تھے کہ ہمیشہ پرندوں کا شکار کھیلا کرو، اس میں حادثہ کبھی نہیں ہوتا، دوسرے جس جنگل میں کوئی انگریز شکار کھیل رہا ہو، اس میں کبھی بندوق نہ

چلاؤ، اور اُلٹے پاؤں واپس آجاؤ، کیونکہ یہ لوگ اکثر رائفل سے شکار کھیلتے ہیں اور بڑی بے پرواہی سے بندوق چلاتے ہیں اس لئے عموماً راہگیروں کو زخمی کر دیتے ہیں۔ حکمران ہونے کی وجہ سے ان کو پکڑنے کی کوئی جرأت نہیں کرتا، اور ان کے بدلے دیسی شکاری پکڑے جاتے ہیں ٭

ماموں جان کی بندوق قدیمی دیسی ساخت کی تھی اور وہ اسکو بہت عزیز رکھتے تھے، کیونکہ ان کے والد کی نشانی تھی، اس میں نال کے ذریعے اوپر سے پہلے بارود بھرتے پھر ایک کپڑے کا ٹکڑا ٹھونس کر لوہے کے گز سے اسے کوٹتے، اس کے بعد اندازے کے مطابق کچھ چھرے ڈال کر پھر کپڑا ٹھونستے تھے کندے کے پاس نال میں سے ایک چھوٹی سی نلکی باہر کو نکلی ہوئی تھی، اس میں پٹاس کی ٹوپی رکھتے تو پھر کہیں جا کر بندوق چلانے کے لئے تیار ہوتی تھی۔ میں نے ہزار چاہا کہ وہ مجھے بھی بندوق چلانے کو دیں لیکن انہوں نے نہ مانا اور خود ہی چلاتے رہے۔ غرض اس تمام گردش میں انہوں نے چار بچے مارے اور واپس آ گئے ٭

میں چند سال بعد علی گڑھ سے ایف۔ اے کا امتحان پاس کر کے دہلی میں آیا۔ یہاں میرے جانکاروں میں کئی ایک شکاری بھی تھے۔ چونکہ میرے دل میں شکار کا شوق تھا اس لئے اکثر ان سے شکار کی باتیں رہا کرتی تھیں، ایک دن میں نے ماموں جان سے

کہا کہ میرے والد مرحوم کی بندوق ان کے ایک دوست کے پاس بطور امانت پڑی ہے، اگر مجھے لائسنس مل جائے تو میں اسے منگوا لوں انہوں نے کہا میں بندوق کا لائسنس دلوا دونگا تم ایک درخواست لکھ دو، میں نے اوّلین فرصت میں درخواست لکھ کر ان کے حوالے کی اور انہوں نے سفارش کر کے مجھے لائسنس دلوا دیا۔ میں نے فوراً بندوق منگوا کر اس پر رنگ و روغن کرایا اور بہت سے نمبروں کے کارتوس خرید لئے، شروع شروع میں متعدد مرتبہ میں ماموں جان کے ساتھ شکار کو گیا اور اکثر چھپے۔ کبوتر اور فاختائیں وغیرہ ماریں، چونکہ وہ بہت محتاط شکاری تھے اور قدم قدم پر نصیحتیں کرتے تھے، اس لئے میں نے ان کے ساتھ جانا چھوڑ کر ہر اتوار کو بہ نفس نفیس دو ایک غیر شکاری مگر شکار کے شوقین دوستوں کی معیت میں جانا شروع کر دیا،

**اُڑتے پرندوں کا شکار**

میرے بعض دوست مانے ہوئے شکاری تھے، اور وہ اکثر تین تین چار چار ہرن مار مار کر لایا کرتے تھے میں ان کے مقابلے میں بالکل اناڑی تھا۔ اس لئے ان کے ساتھ جانے کی ہمت نہ پڑتی تھی، میرے دل میں شکار کا شوق دن دوگنی اور رات چوگنی ترقی کر رہا تھا اور طبیعت زوروں پر تھی اس لئے کسی اتوار کو خالی نہ جانے دیتا تھا، اُن دنوں میں لوگوں کی کہی سنی باتوں پہ عمل کر کے اُڑتے پرندوں کا شکار کھیلنے کی مشق کر رہا تھا، یہ

مشق بہم پہنچانے کے لئے میں نے بہت کافی کارتوس ضایع کئے۔
آخر کار میں اس نتیجہ پر پہنچا کہ جب بندوق کندھے پر رکھ کر اُڑتے
پرندے کا نشانہ لیا جائے اور جس وقت وہ نشانہ پر آجائے تو بندوق
فوراً ہی نہیں چلانی چاہئے بلکہ پرندے کی پرواز کے ساتھ ساتھ کندھے
کو بھی آہستہ آہستہ اس جانب موڑنا چاہیئے جدھر وہ پرواز کر رہا ہے
جب وہ مکھی اور دیدوان کے نیچے بالکل مرتکز ہوجائے تو اس کی
چونچ سے ایک ہاتھ بھر آگے نشانہ لے کر بندوق چلادی جائے،
جتنی دیر میں لبلبی دبتی اور بندوق چلتی ہے اتنی دیر میں پرندہ اُڑ کر
عین نشانہ پر آجاتا ہے اور اکثر زد سے باہر نہیں نکل سکتا، جب مشق
پختہ ہوکر ہاتھ میں پھرتی آجاتی ہے تو یہ فاصلہ قدرے کم کر دیتے ہیں۔
اس قسم کے شکار میں یہ بھی خیال رکھنا پڑتا ہے کہ پرندہ کس رفتار
سے اُڑ رہا ہے۔ عموماً شروع میں پرندوں کی پرواز ہلکی ہوتی ہے
اور پھر بڑھتی چلی جاتی ہے۔ اس کے علاوہ یہ احتیاط بھی ضروری
ہے کہ سانس لینے یا لبلبی دبانے میں بندوق ہلنے نہ پائے کیونکہ نال
کی ذراسی جنبش سے نشانہ خطا ہوجاتا ہے۔ میرا خیال ہے کہ بعض
شکاریوں کے برابر کے دو فائروں میں سے اکثر دوسرا نشانہ
اسی وجہ سے خالی جاتا ہے۔ اگر پہلے فائر کے بعد اوسان درست اور
اعضاو قویٰ پر قابو رہے تو یہ خرابی واقع نہیں ہوتی، جب نشانہ لینے
کی مشق اور مہارت ہوجاتی ہے تو نال کی مکھی اور دیدوان کو مرتکز

کرنے میں بہت کم وقت صرف ہوتا ہے بس جونہی جانور سامنے آتا ہے بندوق اس طرح اُٹھتی ہے جس طرح پہلے سے تیار تھی اور اسکے ساتھ ہر ضروری فعل نہایت منضبط طریقے سے خود بخود بغیر کسی گھبراہٹ کے عمل میں آتا ہے۔ بندوق کے شکار میں فاصلے کا مسئلہ بھی غور طلب ہے اکثر شروع شروع میں فاصلہ کا اندازہ صحیح نہیں ہوتا اس کے لئے اگر چند مرتبہ قدموں سے فاصلہ ناپ کر نظروں میں جچا لیا جائے تو پھر غلطی کا امکان بہت کم باقی رہ جاتا ہے ۔

بعض شکاری کہا کرتے ہیں کہ نشانہ لینے کا ایک اندازہ ہو جاتا ہے جب شکار سامنے آتا ہے تو ان کو دیدوان اور مکھی کو ملانے کی ضرورت پیش نہیں آتی بس بندوق اُٹھائی اور داغ دی ، یہ اندازہ کثرت مشق اور مہارت کا نتیجہ ہے اور اس میں شک نہیں کہ بہت مفید ہے۔ مثلاً پہاڑوں میں جنگلی مُرغ بہت تیزی سے اُڑتے ہیں اور پلک جھپکتے ہیں درختوں کی آڑ میں آجاتے ہیں، ایسے مواقع پر شکاری باقاعدہ نشانہ نہیں لے سکتا اس لئے اس کو اپنے اندازے سے کام لینا پڑتا ہے۔ اسی طرح جہاں اونچی نیچی جھاڑیاں یا قد آور گھاس ہو وہاں بھی شکاری کو باقاعدہ نشانہ لینے کی مہلت نہیں مل سکتی، لیکن پھر بھی جہاں تک ممکن ہو سکے شکاری کو نشانہ ضرور لینا چاہئے، جن لوگوں کو اندازے پر بندوق چلانے کی عادت پڑ جاتی ہے ان کے نشانے خالی جانے کا اکثر احتمال رہتا ہے کیونکہ عادت ایک خاص

اندازے پر قائم ہو جاتی ہے اور جب یہ اندازہ درست نہیں رہتا تو نشانہ آپ سے آپ ٹھیک جگہ پر نہیں بیٹھتا ۔

شکاری کو پہلی مرتبہ بڑی احتیاط اور صحیح اندازے سے بندوق چلانی چاہئے کیونکہ اکثر بار ایسا دیکھنے میں آیا ہے کہ اگر کسی دن پہلی مرتبہ نشانہ غلط ہو جائے تو پھر تمام دن برابر نشانے خطا ہوتے چلے جاتے ہیں، شکاری کو لازم ہے کہ وہ اپنی طبیعت کو مضبوط رکھنے کی کوشش کرے، حساس شکاری بہت جلد گھبرا جاتے ہیں، اور اکثر جلدی نشانہ نہیں لے سکتے، جتنی دیر میں وہ اپنے اوسان درست کرتے ہیں اتنے عرصے میں شکار زد سے باہر نکل جاتا ہے اور وہ منہ دیکھتے رہ جاتے ہیں ۔

**تیتر کا شکار**

محض تیتر کے شکار کے لئے ۱۲۸/۳ انچ کی سیلنڈر نال والی بندوقیں مفید ہیں کیونکہ ان میں سے چھرّے خوب پھیل کر نکلتے ہیں جو لوگ ایک ہی بندوق سے ہر قسم کے شکار کا شوق پورا کرنا چاہیں ان کے لئے وہ بندوق کار آمد ہے جس کی ایک نال سیلنڈر دوسری چوک اور چیمبر کم سے کم تین یا پونے تین انچ کا ہوتا ہے ایسی بندوق سے دُور اور نزدیک کا شکار آسانی سے ہو سکتا ہے بعض صاحب حیثیت شکاری ہر قسم کے شکار کے لئے الگ الگ قسم کی بندوقیں رکھا کرتے ہیں مگر اکثر ان کو استعمال نہیں کر سکتے۔ اوّل تو دو سے زیادہ بندوقوں کو اُٹھانا مشکل ہے۔ اگر کوئی بندوق بردار

رکھا جائے تو وہ ہر موقعہ پر ساتھ نہیں رہ سکتا اس لئے ایک بندوق سے سب قسم کا شکار کھیلنے کی مشق کرنی چاہیئے اس میں شک نہیں کہ شروع شروع میں ذرا دقت محسوس ہوتی ہے لیکن مہارت پیدا ہونے کے بعد کوئی دقت پیش نہیں آتی ۔

میں نے خاص طور پر تیتر کا شکار کبھی نہیں کھیلا ہاں ایک مرتبہ پروفیسر شیرانی صاحب کے ساتھ تیتروں کے شکار میں گیا تھا۔ اس شکار میں ہم چھ شکاری تھے سب شکاری ایک قطار میں کھڑے تھے، اور بہت سے دیہاتی تیتر اُڑا رہے تھے جب تیتر اُڑتا تو پہلا شکاری بندوق چلاتا اگر اس سے بچ جاتا تو پھر دوسرا فائر کرتا، اس طرح سے بعض اوقات چھ چھ بندوقیں ایک دم چل جاتیں اور تیتر کسی نہ کسی زد میں ضرور آجاتا، میں سب سے آخر میں تھا۔ اس لئے مجھ تک کوئی تیتر مشکل سے پہنچتا اور پہلے ہی چار پانچ فائروں میں گر پڑتا۔ اتفاق سے ایک تیتر بچتا ہوا مجھ تک آ ہی گیا، میں اپنی جگہ پر مایوس کھڑا تھا، مگر پھر بھی میں نے بغیر نشانہ لیے بندوق داغ دی، اس اندازے کے نشانہ میں تیتر کی ٹانگ ٹوٹ کر نیچے گر پڑی اور وہ بچ کر نکل گیا مگر سدھا ہوا کتا اس کو کہیں سے پکڑ لایا، یہ چاندماری تقریباً چار گھنٹے جاری رہی، اور ہم نے کوئی چالیس کالے تیتر مارے ۔

کالے تیتر عموماً گنّوں کے کھیتوں اور سرکنڈوں کے جھنڈوں

میں رہتے ہیں، یہ صبح کے وقت کھیتوں میں دانہ چگنے کے لئے نکلتے ہیں مگر ہوتے ہیں اس قدر ہوشیار کہ ذرا سی آہٹ سے دبک جاتے ہیں، اور دبکے دبکے کہیں سے کہیں نکل جاتے ہیں، شروع شروع میں انسان تیتر کی پھڑپھڑاہٹ سے گھبرا جاتا ہے۔ لیکن جب جھجک دُور ہو کر اُڑتے پرندوں کو مارنے کی مشق و مہارت پیدا ہو جاتی ہے تو بندوق خود بخود وقت ضرورت نشانہ پر آجاتی ہے اور اکثر وار خالی نہیں جاتا ؏

تیتروں کا مارنا اتنا زیادہ مشکل نہیں جتنا ان کو جھاڑیوں اور کھیتوں میں سے اُڑانا دشوار ہے۔ اس کام کے لئے تقریباً پانچ چھ آدمیوں کی ضرورت پڑتی ہے۔ ایک دیہاتی نے ہمیں یہ ترکیب بتلائی کہ ایک لمبی سی رسّی لے کر اس کے سرے دو آدمی پکڑ لیں اور گنّوں یا سرکنڈوں کے اوپر سے کھینچتے ہوئے آگے بڑھیں شکاری کھیت کے سرے پر کھڑے ہو جائیں۔ رسّی کی سرسراہٹ سے تیتر آگے بڑھیں گے اور ایک ایک دو دو کر کے اُڑتے بھی جائینگے، اس ترکیب پر عمل کرنے سے اگر کوئی جانور کھیت میں چھپا ہوا ہو تو وہ نکل کر بھاگتا ہے ؏

**تیتر پکڑنے کا عجیب طریقہ** ایک دفعہ شکار میں میری ملاقات ایک سپاہی سے ہو گئی، اس کو تیتر پکڑنے کا بہت شوق تھا، اور وہ عجیب طریقے سے تیتر پکڑتا تھا، اس نے تقریباً ۸ انچ اونچے اور گز گز بھر

لمبے کوئی بارہ فریم بانس کے بنا رکھے تھے، اوران میں چھ چھ سات سات انچ چوڑے خانے بانس کی کھپچیوں سے بنا کر ہر خانے میں گھوڑے کی دُم کے بالوں سے پھندے لگائے تھے، یہ فریم ایک دوسرے کے ساتھ اس طرح بندھے ہوئے تھے کہ آسانی سے تہ ہو جاتے تھے، اور وہ ان کو ہر جگہ اپنے ساتھ لئے پھرتا تھا، جس جگہ اسے تیتروں کا شبہ ہوتا وہاں اپنے فریموں کو ایک قطار میں کھڑا کر دیتا، اور تیتروں کو گھیر کر ان کی طرف لاتا، تیتروں کو فریموں کی طرف لانے کے لئے وہ بار بار زمین پر لکڑی مارتا تھا، تیتر ڈر کر آگے بھاگنے کی کوشش کرتے، اور ان پھندوں میں گرفتار ہو جاتے، اس نے ایک تیتر بھی پال رکھا تھا، وہ سپاہی کی آواز پر بولتا تھا، تیتروں کا قاعدہ ہے کہ کسی تیتر کی آواز سن کر وہ اس کا جواب دیتے ہیں، اور اس طرح سے اپنا پتہ خود ہی بتا دیتے ہیں۔ غرض جہاں جنگلی تیتر اس کے تیتر کی آواز پر بولتے وہ اپنے تیتر کے پنجرے کو بیچ میں رکھ کر ان کے چاروں طرف فریم لگا دیتا، اور خود دور جا کر چھپ جاتا۔ وہاں سے اپنے تیتر کو بلاتا، وہ حسب عادت اس کی آواز پر بولتا، جنگلی تیتر اس کی آواز سن کر لڑنے کے لئے اس کے قریب آتے اور اس لڑائی کے جوش میں گرفتار ہو جاتے تھے۔

تیتر کے شکار کے لئے کوئی خاص وقت مقرر نہیں، ان کا شکار

ہر وقت ہو سکتا ہے۔ صبح اور شام کے وقت وہ بھاگتے بہت ہیں
اور اکثر شکاری کے ہاتھ نہیں آتے، ان کو بھاگنے سے روکنے کا طریقہ
ایک شکاری نے ہمیں یہ بتلایا کہ جس کھیت میں وہ چھپے ہوئے ہوں
اس کھیت پر ایک ایسی پتنگ اُڑا دی جائے جس کے نیچے کا حصّہ
شکرے یا بہری کے رنگ کا ہو۔ تیتر اس کو دیکھ کر خوف کے مارے
وہیں دبک جائینگے اور اس کھیت میں سے آگے نہ جائینگے، شکار
کے لئے جانا اور اپنے ساتھ گڈی اور ڈورلے جانا بہت مضحکہ خیز
اور معیوب سا معلوم ہوتا ہے۔ اس تضحیک سے بچنے کی ہم نے یہ
ترکیب نکالی کہ ایک بیلون (ربڑ کا غبارہ) شکرے کے رنگ کا خریدا
اور اس کو جیب میں رکھ کر اپنے ساتھ لے گئے، شام کے وقت ہوا
بھر کر ہم نے اس کو ایک لکڑی پر باندھا اور کھیت پر اُڑا دیا، اسکا
اثر وہی ہوا جو شکرے کا ہوتا ہے۔ تیتر بھاگنے سے رُک گئے اور
ہم نے اُڑا اُڑا کر کتنے ہی مارے۔

**مُرغابی کا شکار** مُرغابی پانی کا جانور ہے، یہ گرمی میں پہاڑوں میں
رہتا ہے اور سردی میں میدانوں میں اُتر آتا ہے۔ مرغابیاں مچھلی
کی طرح پانی چاہتی ہیں، اس لئے جہاں پانی ہوتا ہے وہیں اُترتی
ہیں۔ تالابوں۔ جھیلوں اور دریاؤں کے کنارے بکثرت مل جاتی
ہیں، جہاں پانی دُور دُور تک پھیلا ہُوا ہو وہاں آسانی سے زد پر
نہیں آتیں، بندوق کی آواز سے ڈر کر آگے ہی آگے نکل جاتی ہیں

اس کے شکار میں بہت لطف آتا ہے۔ بہت بڑے بڑے تالابوں اور جوہڑوں پر مرغابی کا شکار ایک شخص کے بس کا کھیل نہیں، اگر دو چار شکاری ہوں اور وہ دو دو سو گز کے فاصلے پر بیٹھ جائیں تو پھر اس کا شکار خوب پرلطف اور کامیاب رہتا ہے۔ مرغابی کا قاعدہ ہے کہ وہ پانی سے زیادہ دُور نہیں جاتی، ہر پرواز میں دو تین سو گز اُڑ کر پھر پانی میں آجاتی ہے ؛

بعض جھیلوں پر مرغابیاں اس کثرت سے جمع ہوتی ہیں کہ ان کے شور سے کان پڑی آواز سنائی نہیں دیتی، جب ان کے غول اُڑتے ہیں تو آسمان سیاہ ہو جاتا ہے۔ یہ منظر دیکھ کر دل پر عجب کیفیت طاری ہوتی ہے۔ جب پہلی مرتبہ مجھے ایسی جھیل پر جانے کا اتفاق ہوا تو میری عجیب حالت ہوئی، مرغابیاں لاتعداد تھیں، اور شکاری بھی بہت تھے، ہم ایک طرف کو بیٹھ گئے اور شام تک یہی لطف دیکھتے رہے، ایک طرف بندوق چلتی، تو وہاں سے مرغابیاں اُڑتیں اور دوسری طرف جاتیں، ہر جگہ شکاری تاک لگائے بیٹھے تھے۔ جونہی ان کی زد پر آتیں وہ فائر کرتے وہاں سے آگے بڑھتیں تو اور فائر ہوتا غرض ہر طرف سے بندوقیں سر ہو رہی تھیں لیکن وہ ہر پھر کر پھر پانی ہی پر آتی تھیں، اس موقعہ پر اگرچہ ہمیں اچھی جگہ نہ ملی تھی لیکن پھر بھی ہم نے نو دس مرغابیاں آسانی سے ماریں، شکاریوں کی ایک پارٹی جو صبح سے وہاں مقیم تھی انہوں نے شام تک تقریباً ڈیڑھ سو

مُرغابیاں ماریں۔ اور ایسی جگہ پر یہ کوئی بڑی بات نہیں ؛
مُرغابی کی رفتار عام پرندوں سے تیز ہوتی ہے اس لئے ابتدائے مشق میں ان کا نشانہ دو ڈھائی فٹ آگے لینا چاہیئے۔ جب ہاتھ میں پھرتی پیدا ہو جائے تو پھر آدھ گز آگے مارنے میں سَو فیصدی کامیابی ہوتی ہے، ایک فائر میں کئی ایک مُرغابیاں مارنے کا طریقہ یہ ہے کہ پہلے بندوق کو ان پر مرتکز کر دیا جائے اور پھر دیکھا جائے کہ کس نقطہ پر دیدوان اور مکھّی کی اوٹ میں زیادہ سے زیادہ مُرغابیاں آتی ہیں، جونہی ایسا موقعہ ہاتھ آئے فوراً اپنے اندازے کے مطابق بندوق آگے بڑھا کر لبلبی دبا دی جائے، مُرغابی کے شکار میں ٹھیک جگہ کا تلاش کرنا بھی ضروری ہے، اگر پانی کے کنارے کسی جھاڑی کی اوٹ میں جگہ مل جائے تو سُبحان اللہ، ورنہ بیچ کی وہ جگہ بھی مناسب ہے جہاں سے مُرغابیاں اِدھر اُدھر سے اُڑ کر ہر بار گزرتی ہیں نیز یہ بات ہمیشہ یاد رکھنی چاہیئے کہ بیکار بندوق چلانے سے وہ ڈر جاتی ہیں اور دیر تک زد پر نہیں آتیں ؛

**مُرغابی پکڑنے کا عجیب طریقہ**

ایک دفعہ ہم ایک بہت بڑی جھیل پر مُرغابیاں مارنے کے لئے گئے، بیٹھنے کے لئے کسی معقول جگہ کی تلاش میں تھے، کہ ہمیں چند دیہاتی ملے، ان کے پاس زندہ مرغابیاں تھیں، انہوں نے ہم سے خریدنے کیلئے کہا، میں نے ان سے دریافت کیا، کیوں بھئی یہ مُرغابیاں تم نے کیونکر پکڑی ہیں، ہم میں سے

ایک نے کہا "ہوں جال سے پکڑی ہیں" دیہاتی نے جواب دیا، بابو جی ہم نے تو ہاتھ سے پکڑی ہیں، میں نے کہا اگر تم ہمارے سامنے ہاتھ سے پکڑو تو ہم ایک مُرغابی خرید لینگے، اس نے کہا اگر دو خرید و تو میں ابھی پکڑ کر دکھا دونگا، میں نے کہا چلو منظور ہے، اس اثنا میں ہم کنارے پر پہنچ چکے تھے۔ ان میں سے دو آدمیوں نے لنگوٹ کسے، اور اپنے سروں پر مٹی کی ہنڈیاں ٹوپی کی طرح پہن کر پانی میں گھُس گئے، ان ہنڈیوں میں دو دو سوراخ تھے جن میں سے یہ لوگ مُرغابیوں کو دیکھتے تھے، جھیل کے بیچ میں پہنچ کر انہوں نے اپنا تمام جسم پانی میں چھُپا دیا، اور اب محض ہنڈیاں تیرتی ہوئی نظر آنے لگیں، اس طرح بڑھتے بڑھتے یہ دونو ہنڈیاں مُرغابیوں کے بالکل قریب پہنچ گئیں۔ ان کو دیکھ کر مُرغابی نے ڈُبکی لگائی اور غائب ہو گئی، ایک دیہاتی جو ہمارے پاس کھڑا تھا بولا "لو اس نے مُرغابی پکڑ لی، ہم نے پوچھا کہ وہ کس طرح کہنے لگا کہ اس نے نیچے سے اسکی ٹانگ پکڑ کر کھینچ لی اور اپنے تھیلے میں رکھ لی، غرض تھوڑی سی دیر میں انہوں نے ہماری آنکھوں کے سامنے چار مُرغابیاں پکڑ لیں اور ہماری حیرانی کی کوئی حد نہ رہی، ان کی زبانی معلوم ہُوا کہ یہ لوگ دو چار ہنڈیاں پانی میں ڈال دیتے ہیں، وہ ہر وقت بیچ تیرتی رہتی ہیں، اور اس جھیل پر آنے والی مُرغابیاں ان سے بے خوف ہو جاتی ہیں، پھر اس طریقے سے یہ لوگ ان کو پکڑ لیتے ہیں ؎

ایک اور جھیل پہ ہم نے مُرغابیاں مارنے کی ایک اور دلچسپ ترکیب دیکھی، دو شکاری ایک جھاڑی کی اوٹ میں بیٹھے تھے اور ان سے چالیس گز کے فاصلے پر دو مُرغابیاں تیر رہی تھیں، اُڑتی ہوئی مُرغابیاں ان کو دیکھ کر بے خوف و خطر ان کے قریب اُتر آتیں یا تیرتے تیرتے ان کے قریب آجاتیں اور یہ شکاری ان پر بندوق چلا دیتے۔ جو مُرغابیاں بچ جاتیں وہ اُڑ جاتیں یہ زخمی مرغابیوں کو پکڑ لاتے، لیکن یہ دو مرغابیاں کسی طرح نہ اُڑیں اور اسی طرح تیرتی رہیں آخر معلوم ہوا کہ یہ مرغابیاں لکڑی کی بنی ہوئی ہیں ؎

**ہرن کا شکار**

پرندوں کے شکار میں مشق بہم پہنچانے کے بعد مجھے ہرن کے شکار کا شوق ہُوا، میری ہمت نے کسی کا شاگرد بننا گوارا نہ کیا، اس لئے یہ فیصلہ کیا کہ چلو پہلے انجان بن کر کسی شکاری کے ساتھ ہرن کا شکار دیکھنے چلیں، جب کچھ اندازہ ہو جائیگا تو پھر خود جا کر شکار کرینگے۔ ایسا موقعہ مجھے بہت جلد مل گیا، ہماری پارٹی ایک ایسے مقام پر پہنچی جہاں ہرن اکثر مل جاتے تھے، اِدھر اُدھر ہرنوں کی تلاش شروع ہوئی۔ زمین پر ان کے پاؤں کے نشان دیکھ کر اندازہ ہُوا کہ واقعی یہاں ہرن بکثرت ہیں، راگیروں سے کھوج لیتے لیتے ہم ایسی جگہ پہنچ گئے جہاں ایک ہرنوں کی ڈار چرتی پھرتی تھی، ان میں تین چار کالے ہرن بھی تھے، ساتھیوں میں

باہم مشورہ ہو کر بندوق چلانے کے رُخ کا فیصلہ ہُوا، پھر سب شکاری مختلف سمتوں میں پھٹ گئے، شکاریوں نے ہرنوں کے گرد چکّر لگانے شروع کئے، ایک ہرنوں کو گھیرنے کے فن کا ماہر ہمارے ساتھ تھا، وہ کاوا کاٹ کر ہرنوں کی جانب بڑھا، ہرن آدمی کو آتا دیکھ کر اور آگے بڑھے، اس نے وہ رُخ چھوڑ کر ایک اور چکّر لگایا اور آگے بڑھ کر انہیں روکا، غرض اس طرح سے دو گھنٹے کی محنت کے بعد اسنے ہرنوں کو گھیر کر ایک شکاری کے آگے سے گزارا، اس نے بندوق چلائی لیکن اتّفاق یہ کہ کوئی ہرن نہ گرا، اتنے میں ہرن بھاگ گئے اور سب شکاری جمع ہو گئے، آپس میں بحث شروع ہوئی ایک نے کہا لگی ہی نہیں۔ دوسرے نے کہا زخمی ضرور ہُوا ہے۔ آخر جن صاحب نے بندوق چلائی تھی وہ بولے کہ لگتی کیسے وہ رُکے ہی نہیں، اس پر ایک شکاری نے کہا اگر رُکتے نہیں تھے تو ایک ہاتھ آگے بڑھا کر بندوق چلائی ہوتی وہ وہیں اُلٹ جاتا ۔

ہُوں کا لطیفہ | اس شکار میں ہرنوں کو گھیرنے والا بہت ہوشیار آدمی تھا اس نے کہا میاں ایسے موقعہ پر جبکہ ہرن رُکتے نہ ہوں تو شکاری کو چاہئے کہ اپنی جگہ پر کھڑے ہو کر زور سے "ہُوں" کہے، ہُوں کی آواز سُنتے ہی تمام ہرن سہم جاتے ہیں اور کتنی ہی دیر تک اپنی جگہ پر کھڑے ہو کر سوچتے ہیں کہ اب کدھر جائیں، غرض اسی شکار میں مجھے معلوم ہُوا کہ جب ہرن بھاگ رہے ہوں تو ہرن کے منہ سے

ڈیڑھ فٹ آگے کا نشانہ لینا چاہئے اور اگر کھڑے ہوں تو سینے پر بندوق مارنی چاہئے۔ کیونکہ پچھلے حصّے پر چھرّے لگنے سے ہرن زخمی تو ہو جاتا ہے لیکن گرتا نہیں، بر خلاف اس کے اگر ایک چھرّہ بھی سینے میں پیوست ہو جائے تو وہیں لیٹ جاتا ہے۔

**ہرن کو جال سے پکڑنے اور گھیرنے کا طریقہ**

جرائم پیشہ اقوام میں باوریا قوم کے اکثر افراد جال سے ہرن پکڑنے میں بڑے مشّاق ہیں، یہ لوگ کئی رسوں میں آدھ آدھ گز کے فاصلے پر پھندے ڈال دیتے ہیں، یہ پھندے ہرنوں کی ٹانگوں کے پٹھوں کے ہوتے ہیں جہاں کہیں ہرنوں کی ڈار دیکھتے ہیں، وہاں تھوڑے تھوڑے فصل سے ان رسوں کو مٹّی میں دبا کر یہ پھندے درختوں کی ٹہنیوں یا چھوٹے چھوٹے پودوں کے سہارے کھڑے کر دیتے ہیں، پھر اپنے گھیرنے کے فن کو کام میں لا کر ہرنوں کو ان کے اوپر سے گزارتے ہیں۔

میں نے یہ دلچسپ منظر ایک مرتبہ اپنی آنکھوں سے دیکھا، اور حیرت کی کوئی انتہا نہ رہی، باوریوں نے سروں پر گھاس اُٹھا رکھی تھی، اور وہ ہرنوں کو گھیرے لئے چلے آتے تھے، یہاں تک کہ ہرن جال کے اوپر پہنچ گئے، اچانک ایک ہرنی کا پاؤں پھندے میں پھنسا اور وہ کشمکش کرنے لگی، باقی ہرن یہ کیفیت دیکھ کر پریشان ہوئے، ایک ہرن غالباً اظہار ہمدردی کے لئے اس کے قریب آیا اور وہ غریب دوسرے پھندے میں گرفتار ہوا سب

ہرن گھبرا گئے، اور ڈر کر آگے بڑھے اب کی دفعہ ایک ہرن کا سینگ پھندے میں اُلجھا، بڑے زور کی کھینچا تانی شروع ہو گئی، اسی کشمکش میں ایک اور بھی پھنس گیا، اتنے میں بادریوں نے لٹھوں سے حملہ کر دیا اور دم کے دم میں سب کو گرا گرا کر ادھموا کر ڈالا "

بادریوں کی زبانی معلوم ہوا کہ ایک ہرنی پوری ڈار کی رہنمائی کرتی ہے، اور جس جگہ سے وہ گزر جائے تمام ہرن وہیں سے گزرنے کی کوشش کرتے ہیں، رہنما ہرنی سب ہرنوں میں الگ پہچانی جاتی ہے وہ سب سے زیادہ چوکنی رہتی ہے، اور آگے آگے چلتی ہے۔ اس لئے گھیرنے والے کو اسے گھیرنا چاہیئے، باقی ہرنوں کا خیال کرنا ضروری نہیں وہ تو سب اس کے پیچھے اندھا دھند بھاگتے ہیں۔ جب وہ کھڑی ہو جائے تو باقی بھی رک جاتے ہیں۔ بادریوں کی یہ نصیحت بھی شکاریوں کے لئے بہت مفید ہے کہ زخمی ہرن کے پیچھے بھاگنا نہیں چاہیئے۔ زخمی ہو کر اس میں غیر معمولی حرارت پیدا ہو جاتی ہے اگر اس کا پیچھا کیا جائے تو وہ میلوں نکل جاتا ہے ورنہ تھوڑی دور جا کر بیٹھ جاتا ہے اور جسم میں خون بہ جانے کے بعد اس میں دوبارہ بھاگنے کی طاقت نہیں رہتی "

چونکہ ہرن بڑا ہوشیار اور چالاک جانور ہے اس لئے آسانی سے زد پر نہیں آتا اُن کو مارنے کے لئے بڑی گھیرا گھاری اور دوڑ دھوپ کرنی پڑتی ہے۔ لیکن انسان کی چالاکی کے سامنے

ان کی کوئی پیش نہیں جاتی، ہرن کے شکار کے لئے عموماً تین پونے تین انچ کا کارتوس استعمال کرنا چاہیئے یہ کارتوس تقریباً ۵۰/۵۵ گز تک اچھی طرح کام آسکتے ہیں ڈھائی انچ کے کارتوس کے چھرے ۳۵/۴۰ گز سے آگے جاکر کمزور ہو جاتے ہیں یہ اور بات ہے کہ کوئی حُسن اتفاق سے کسی ایسی جگہ جا لگے کہ ہرن وہیں کا ہو رہے ☆

**رائفل کا شکار** فاصلے کی دقتیں رائفل کے استعمال سے بہت آسانی کے ساتھ دُور ہو سکتی ہیں کیونکہ اچھی رائفل کی گولی عموماً ڈیڑھ دو سو گز گز تک نشانہ اُڑا سکتی ہے مگر مصیبت یہ ہے کہ رائفل کے استعمال میں حادثات کے خطرات بڑھ جاتے ہیں، اس لئے رائفل سے شکار کھیلنا بہت محتاط شکاری کا کام ہے۔ دوسرے رائفل کے شکاری کو نشانے کی مشق بہت ہی زیادہ ہونی چاہیئے، بندوق کے کارتوس میں چونکہ بہت سے چھرے ہوتے ہیں اس لئے ان میں سے کوئی نہ کوئی شکار کو جا ہی لگتا ہے لیکن رائفل کے کارتوس میں ایک گولی ہوتی ہے۔ اس لئے اگر نشانہ سو فیصدی درست نہ ہو تو کامیابی کوسوں دُور رہتی ہے۔ رائفل کے نشانے میں اندازہ بھی کوئی مدد نہیں کرتا، جس وقت لبلبی دبائی جاتی ہے اگر اُس وقت سانس لینے سے ہوا بھر رائفل ہل جائے تو نشانہ خطا ہو جاتا ہے۔ ہزاروں شکاریوں میں سے مشکل سے کوئی ایک شکاری ایسا نکلتا ہے جو متحرک جانوروں کو رائفل سے مار سکتا ہے، ہاں سرحدی علاقے کے پٹھان عموماً یہ

مہارت رکھتے ہیں، اور اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ شب و روز رائفل چلانے کی مشق کرتے رہتے ہیں ؂

رائفلیں عموماً دو قسم کی ہوتی ہیں، ایک وہ ہیں جن کی گولی خط مستقیم میں جاتی ہے۔ ایسی رائفلیں بہت خطرناک ہیں کیونکہ ان کی گولی میلوں تک زور میں بھری ہوئی جاتی ہے اور جو چیز سامنے آتی ہے اس کو چیرتی پھاڑتی نکل جاتی ہے۔ یہ رائفلیں عام طور پر گھنے جنگلوں میں استعمال کی جاتی ہیں، دوسری قسم کی رائفلیں جن کی گولی قوس بناتی ہوئی جاتی ہے میدانوں میں شکار کھیلنے کے کام آتی ہیں۔ ان کی گولی نشانے سے چار پانسو گز آگے جاکر زمین میں دھس جاتی ہے اور شکاری بے فکر ہو جاتا ہے کیونکہ نشانے سے چار پانسو گز آگے کا جایزہ لینا کوئی مشکل کام نہیں، یہی وجہ ہے کہ خط مستقیم میں گولی پھینکنے والی رائفلوں کو استعمال کرنے والے دُوربین سے دیکھے بغیر کبھی گولی نہیں چلاتے ؂

**بلم سے ہرن کا شکار** | ایک دفعہ ہرن کے شکار کا شوق مجھے جمنا کے کنارے لے گیا، مَیں ہرنوں کی تلاش میں سرگردان تھا اوّل تو ہرن ملتے ہی نہ تھے اور اگر ملتے تھے تو نزدیک نہ آتے تھے فصلیں بہت بڑھ چکی تھیں ہرن ادھر اُدھر سے گھوم کر کھیتوں میں آکر چھپ جاتے تھے اور کھیتوں میں آدمی کام کر رہے تھے، ایسے مقامات پر بندوق چلانی بہت مخدوش ہے اس لئے کامیابی کی کوئی صورت

نظر نہ آتی تھی، اس پریشانی کے عالم میں مجھے ایک مہتر ملا، میں نے اس سے ہرنوں کے متعلق دریافت کیا، اس نے بتلایا کہ ہرن تو بہت ہیں لیکن کھیتوں میں ہیں، میں نے کہا ہم صبح سے پھر رہے ہیں اور ایک نہیں مارا۔ وہ بولا بابو جی ہم تو آجکل بلم سے مار لیتے ہیں، یہ دیکھو میرے بلم پر لہو لگا ہُوا ہے، ہم نے آج دو ہرن مارے ہیں، میں نے کہا بھائی بلم سے کیونکر ہرن مارتے ہو یہ بات میری سمجھ میں نہیں آتی، اگر ہمارے سامنے مار کر دکھاؤ تو بہت مہربانی ہوگی، غرض وہ کہنے سُننے سے بلم کا شکار دکھانے پر راضی ہو گیا، کہنے لگا اچھا تم میرے پیچھے دبے پاؤں چلے آؤ اگلے کھیت میں ہرن بیٹھے ہیں میں ابھی تمہیں مار کر دکھاتا ہوں، اگر کوئی اور ہرن ادھر اُدھر سے اُٹھے تو تم اسے بندوق سے مار لینا، میں نے کہا اس سے بہتر اور کیا ہے۔ وہ آگے آگے تھا اور میں اس کے پیچھے پیچھے، یکایک اس نے اشارہ کیا کہ وہ ہے، میں نے دیکھا کہ ایک ہرن بیٹھا اُونگھ رہا ہے اور اس کا سر نیند کے غلبے سے بار بار نیچے جُھکا جاتا ہے۔ اتنے میں مہتر نے اوچک کر اس کو بلم سے زخمی کر دیا۔ وہ تو وہیں رہا اس شور سے دو اور ہرن اسی کھیت میں سے چمک کر اُٹھے اُس نے مجھے بندوق چلانے کو کہا لیکن میں اس قسم کے شکار میں ایسا محو ہو چکا تھا کہ بندوق سیدھی بھی نہ کر سکا اور وہ بھاگ کر دوسرے کھیت میں گھُس گئے ؎

دریافت کرنے پر معلوم ہُوا کہ جب پروا ہوا چلتی ہے تو ہرنوں کو بہت زیادہ نیند آنے لگتی ہے۔ جہاں بیٹھتے ہیں وہیں نیند سے بیہوش ہو جاتے ہیں، اور یہ لوگ دبے پاؤں ان کے قریب پہنچ کر بلم سے مار لیتے ہیں"

**ٹورچ سے شکار**

میں نے ٹورچ کی مدد سے شکار کھیلتے ہوئے کسی کو نہ دیکھا تھا، ایک مرتبہ اُستاد گرامی پروفیسر شیرانی کی معیت میں مجھے یو۔پی کے جنگلات میں جانے کا اتفاق ہُوا، ہم لوگوں کا قیام ایک گاؤں میں تھا، بیل گاڑیاں ہمارے ساتھ تھیں، دن بھر ہم جنگلات میں شکار کھیلتے رہے، اور قرار یہ پایا کہ رات کو ٹورچ کی مدد سے شکار کھیلا جائے، چنانچہ رات کے نو بجے ہم تین آدمی گاڑی میں سوار ہو کر جنگل میں پہنچ گئے، پروفیسر صاحب کے پاس ایک گیارہ سل کی ٹورچ تھی، جو کلپ کے ذریعہ بندوق کی نالی پر لگا دی گئی، ہم تھوڑے تھوڑے فاصلے پر ٹورچ روشن کر کے شکار کو ڈھونڈھتے تھے جب کسی جانور پر روشنی پڑتی تو وہ مبہوت سا ہو جاتا اور کتنی ہی دیر تک اپنی جگہ سے حرکت نہ کر سکتا، اس شکار میں سوءِ اتفاق سے کوئی ہرن وغیرہ نہ ملا اور محض تین چار خرگوش شکار ہوئے۔

ایک مرتبہ مجھے پھر رات کو شکار میں جانیکا اتفاق ہُوا، اس دفعہ ہم موٹر میں سوار تھے، موٹر میں دونوں طرف

سرچ لائٹ کا انتظام تھا، تاریکی میں ہمیں مختلف قسم کی آنکھیں چمکتی ہوئی نظر آرہی تھیں، میرے ساتھیوں نے بتلایا کہ زرد اور سُرخ رنگ کی آنکھیں گیدڑ اور لومڑی کی ہوتی ہیں۔ تھوڑی دیر بعد، ہمیں سفید رنگ کی آنکھیں چمکتی ہوئی نظر آئیں۔ ایک نے کہا لو بھئی یہ ہرن کی آنکھیں ہیں۔ کار روک لی گئی اور روشنی ڈالکر دیکھا تو واقعی ہرن تھے، ایک آدمی برابر سرچ لائٹ ان پر ڈالتا رہا تاکہ وہ ادھر اُدھر بھاگ نہ جائیں، ہرن بالکل مبہوت کھڑے تھے، اور حیران تھے کہ یہ کیا نئی قسم کی مصیبت آئی ہے۔ اگر وہ ادھر اُدھر ہونے کی کوشش کرتے تھے تو سرچ لائٹ بھی انکے ساتھ ہی گھما دی جاتی تھی، ہم میں سے دو شکاری جن کی بندوقوں پر ٹارچیں لگی ہوئی تھیں، کار میں سے اُترے، ان کو ہدایت کیگئی کہ جب تک ہرن ان کے بیچ میں سے گزر کر آگے نہ چلے جائیں وہ فائر نہ کریں۔ اس احتیاط سے مطلب یہ تھا کہ کہیں ایک دوسرے ہی پر بندوق نہ چل جائے، قصہ مختصر بجلی کی روشنی سے ہرن اندھے ہو کر گھبرا رہے تھے، اور روشنی کے جال میں اس طرح پھنسے تھے کہ اپنی جگہ سے ہل بھی نہ سکتے تھے ادھر دونوں شکاری نہایت اطمینان سے ان کی طرف بڑھ رہے تھے، جب ہرنوں نے ان کے پاؤں کی آہٹ سُنی تو بہت گھبرائے، لیکن کرتے کیا وہ روشنی کی شعاعوں سے بندھے ہوئے تھے، جب ایک شکاری ان کے بالکل قریب

پہنچ گیا تو اس نے اپنی بندوق والی ٹورچ روشن کر کے فوراً نشانہ اُڑا دیا، ہرن وہیں ڈھیر ہو گیا۔ اور بندوق کی آواز سے باقی ہرن ادھر بھاگ گئے۔ ہم نے سرچ لائٹ سے پھر ان کو گھیر لیا اور اسی طرح ایک اور نہایت آسانی سے مارا۔ غرض اس شکار میں تین کالے ہرن تقریباً تین گھنٹے میں مارے گئے۔

**چکارے کا شکار** چکارا ہرن کی قسم کا جانور ہے، یہ عام طور پر پتھریلے اور ریتلے علاقوں میں کثرت سے ملتا ہے۔ ہرن سے ڈیل ڈول میں چھوٹا اور نازک اندام ہے، اس کی خاص پہچان یہ ہے کہ دُم بہت ہلاتا ہے۔ اس لئے دیہاتی لوگ اسکو "کل پوچھا" کہتے ہیں۔ چکارا شکل و شباہت میں بالکل ہرن سے ملتا ہے لیکن اس کی عادات ہرنوں سے مختلف ہیں، یہ ہرن کی نسبت بہت ہوشیار اور چالاک ہے، عموماً گھیرنے والوں کے قریب میں نہیں آتا، ہرنوں کی ڈار کی ایک ہرنی راہنمائی کرتی ہے اور جس مقام سے وہ گزرتی ہے باقی ہرن بھی وہیں سے گزرنے کی کوشش کرتے ہیں، مگر چکارا بھاگتے وقت رہنما مادہ کی کوئی پروا نہیں کرتا، بلکہ مادہ کو چھوڑ کر مخالف سمت کو بھاگ جاتا ہے چکاروں کی مخصوص عادت یہ ہے کہ وہ جس جنگل میں رہتے ہیں اس کو چھوڑ کر دوسرے علاقے میں نہیں جاتے، اگر بندوق سے ڈر کر بھاگ جائیں تو تھوڑی دیر بعد پھر وہیں آجاتے ہیں۔

چکارے شکار کرنے کا آسان طریقہ یہ ہے کہ شکاری ان کے پہلوؤں پر چلیں، جس طرف وہ جائیں ادھر بڑھتے چلے جائیں اور آگے سے ان کا راستہ روکنے کی کوشش کریں، باقی شکاری چھپتے چھپاتے ان کے پیچھے پیچھے آئیں جب چکاروں کو پہلو والے شخص کی موجودگی کا احساس ہوگا تو وہ یا آگے بڑھیں گے یا پیچھے ہٹینگے یا دوسرے پہلو کو مڑینگے اگر وہ آگے بڑھیں تو اور آگے بڑھ کر ان کو روکا جائے۔ اگر پیچھے ہٹیں تو پیچھے آنیوالے شکاری ان پر حملہ کریں اور اگر سامنے کے رخ کو جائیں تو ادھر والا آدمی ان پر فائر کرے، اگر اتفاق سے ایک شکاری ہو تو پھر گھیرنے والے انہیں پیچھے لوٹانے کی کوشش کریں ؎

**جنگل کا شکار** جنگل کا نام تو ہر شخص نے سنا ہے لیکن یہ بات بہت کم لوگ جانتے ہیں کہ درحقیقت جنگل کہتے کسے ہیں۔ مجھے شکار کا شوق اکثر جنگلوں میں لے گیا اور ریل گاڑی میں سے بھی جنگلات دیکھنے کا اتفاق ہوا لیکن حقیقتاً میں پھر بھی جنگل کے مفہوم سے ناواقف تھا، ایک مرتبہ مجھے یو۔پی میں جانیکا اتفاق ہوا جب میں نے وہاں کے جنگل دیکھے تو میری حیرانی کی کوئی حد نہ رہی۔ اور مجھے یہ ماننا پڑا کہ شمالی ہندوستان کے باشندے جنگل کے مفہوم سے قطعی بیخبر ہیں، عموماً ہم لوگ ان اجاڑ اور غیر آباد علاقوں کو جنگل کہتے ہیں جہاں درخت اور جھاڑیاں کافی ہوتی ہیں۔ لیکن اصل میں یہ جنگل

نہیں، یہ تو معمولی میدان ہیں، جنگل کچھ اور ہی چیز ہے۔ اصلی جنگلوں میں درختوں اور جھاڑیوں کا سلسلہ نہیں ختم ہی ہونے میں نہیں آتا، اکثر مقامات پر صبح اور شام کا بھی پتہ نہیں چلتا، درخت اس طرح گتھم گتھا ہوتے ہیں کہ آسمان بھی دکھائی نہیں دیتا۔ اگر ایک طرف سبزہ کی فراوانی دل کو کھینچتی ہے تو ساتھ ہی جنگل کی دہشت سے دلوں پر خوف و ہراس کا عالم طاری ہوتا ہے۔ بعض جنگل تو میری نظر سے ایسے گزرے ہیں کہ ان میں آدمی کے چلنے کا راستہ بھی نہ تھا، درندوں اور چرندوں کے آنے جانے کے راستوں سے آدمی بھی جھک جھک کر اور بیٹھ بیٹھ کر گزرتے تھے۔"

**شیر کا شکار** مجھے اگرچہ شیر کے شکار میں جانے کا کبھی اتفاق نہیں ہوا لیکن میں نے شیر کے شکاریوں کی زبانی شیر کے شکار کے افسانے بہت سُنے ہیں، وہ لوگ تو یہ ظاہر کرتے ہیں کہ شیر کو مارنا بڑے دل گُردے کا کام ہے۔ لیکن میرا خیال یہ ہے کہ جس قدر شیر کے شکار کو اہمیت دی جاتی ہے وہ اس قدر مشکل نہیں۔ تجربہ بتاتا ہے کہ ہرن اور نیل گائے وغیرہ کا شکار اس سے کہیں زیادہ مشکل اور محنت طلب ہے۔ بھلا یہ بھی کوئی شکار ہے کہ ایک بچھڑا کسی ایسی جگہ باندھ دیا جہاں شیر کا گزر ہے۔ شیر نے رات کو کسی وقت آ کر اس کا خون پی لیا، دوسرے دن شکاری صاحب تشریف لے جاتے ہیں کسی درخت پر مچان بنا کر چڑھ بیٹھے، رات کو حسب معمول جب شیر اس

بچھڑے کو کھانے کے لئے آیا تو انہوں نے اسے مچان پر سے بیٹھے بٹھائے مار لیا"

بہرحال یہ بات تسلیم ہے کہ شیر جنگل کا بادشاہ ہے اور اسکی دہشت بہت ہے۔ وہ جس طرف نکل جاتا ہے وہاں کی فضا میں اس کی آمد آمد سے ایک قسم کی خاموشی دہشت اور تھرتھری سی پیدا ہو جاتی ہے ہم ایک دفعہ یو۔ پی کے جنگلوں میں رات کے وقت ٹورچ سے شکار کھیلتے پھرتے تھے، پروفیسر شیرانی صاحب کو ہمارا شکاری (رہبر) بیل گاڑی میں سے اُتار کر جنگل میں لے گیا اس کا خیال تھا کہ ایک جگہ برسات کا پانی کھڑا ہے وہاں چیتل اور ہرن وغیرہ رات کو پانی پینے آتے ہیں، ان لوگوں کو گئے ہوئے کافی دیر ہو چکی تھی، مَیں گاڑی میں بیٹھا گاڑیبان سے اِدھر اُدھر کی باتیں کر رہا تھا، اس اثناء میں شیر کے ڈکارنے کی آواز بہت دُور سے آئی، اس آواز سے جنگل پر ایک عجیب کیفیت طاری ہوئی، مَیں نے شیر کو چڑیا گھر اور سرکس میں ڈکارتے ہوئے اکثر سُنا تھا لیکن آزاد شیر کی آواز سے میرے کان قطعی نا آشنا تھے، ہر طرف خاموشی چھا گئی تھوڑی تھوڑی دیر کے بعد شیر کی آواز برابر گونج رہی تھی، جس سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ ہماری طرف آرہا ہے۔ یہاں تک کہ اس کے سانس لینے کی آواز بھی آنے لگی، گاڑیبان نے کہا بابوجی شیر بالکل قریب آگیا ہے یہ کہہ کر اس نے بیلوں پر سے ٹاٹ کھینچ لیا، اور وہ اوڑھ کر

گاڑی کے نیچے دبک گیا، میں نے فوراً بندوق میں پھٹنے والی گولی بھری، اور چوکنا ہو کر بیٹھا، شیر کی دہشت سے بیل تھر تھر کانپنے لگے، ان کے پیٹ میں سے گڑگڑاہٹ کی آواز آئی۔ یہانتک کہ انہوں نے بھد بھد گوبر کر دیا، میں نے دل ہی دل میں کہا۔ آج پروفیسر صاحب کی خیر نہیں، اور سچ پوچھئے تو میری ہی کب خیر تھی، تھوڑی دیر بعد شیر نے پھر ڈکارا آواز سے اندازہ ہوا کہ وہ کہیں دور نکل گیا ہے۔ اتنے میں گاڑیبان گاڑی کے نیچے سے نکل آیا اور کہنے لگا بابوجی یہاں کئی آدمیوں کو شیر مار چکا ہے، خدا کا شکر ہے کہ جیسا آیا تھا ویسا ہی چلا گیا، تھوڑی دیر بعد پروفیسر صاحب بھی خیریت سے تشریف لے آئے۔ اور ہم مع الخیر واپس ہوئے "

**حادثات** یہ مضمون ناقص رہیگا اگر ہم حادثات واقعہ ہونے کے اسباب پر روشنی نہ ڈالیں۔ ہر شخص جانتا ہے کہ حادثات عموماً بے احتیاطیوں سے وقوع میں آتے ہیں۔ اور اس قسم کی بے احتیاطیاں اکثر نئے شکاریوں سے سرزد ہوتی ہیں۔ مجھے ایک تجربہ کار پولیس افسر کی زبانی معلوم ہوا کہ بیشتر حادثات ہرن کے شکار میں واقعہ ہوتے ہیں۔ ہرن کو دیکھ کر بعض شکاری سامنے کا خیال نہیں رکھتے، اگر جھاڑیوں کے پیچھے سوء اتفاق سے کوئی آدمی ہو تو وہ زخمی ہو جاتا ہے۔ اس لئے جہاں لمبی لمبی گھاس یا اونچے اونچے پودے ہوں وہاں بندوق چلانے میں بڑی احتیاط کرنی چاہئے۔ یاد رہے شکار

ایک قسم کی تفریح ہے اس تفریح کے ایسے نتائج سے بچنا چاہئیے جن کی بدولت جان جوکھوں میں پڑ جائے یا انسان لاتناہی مصیبتوں میں گرفتار ہو جائے ؛

اکثر دیکھا گیا ہے کہ بعض اناڑی بندوق میں کارتوس ڈال کر بھرتے ہیں۔ اگر کہیں بے خیالی سے گھوڑا دب جائے تو بندوق فوراً چل جاتی ہے۔ شکاری کو لازم ہے کہ ہمیشہ وقت پر کارتوس بھرنے کی عادت ڈالے، اگر وہ کام نہ آئیں تو فوراً ان کو نکال لے، تاکہ حادثات واقعہ ہونے کا خطرہ ہی نہ رہے ؛

# گرمی

ہندوستان میں تین قسم کے موسم ہوتے ہیں۔ اوّل گرمی دوسرے برسات اور تیسرے جاڑا۔ گرمی کا موسم عام طور پر مارچ سے شروع ہوجاتا ہے۔ لوگ باگ گرم لباس اُتار کر ہلکی قسم کے کپڑے پہننے شروع کرتے ہیں۔ مئی اور جون کے مہینوں میں گرمی اپنے شباب پر ہوتی ہے عموماً جولائی میں برسات شروع ہوجاتی ہے جس سے گرمی میں تخفیف ہونے لگتی ہے ۔

**گرما گرمی** جُوں جُوں گرمی بڑھتی ہے لباس ہلکا ہوتا جاتا ہے۔ اور تخفیف ہوتے ہوتے لنگوٹی کی نوبت آجاتی ہے۔ ہر طرف سے ہائے گرمی ہائے گرمی کی صدائیں کانوں میں آتی ہیں۔ پانی کا کٹورا منہ سے نہیں چھوٹتا۔ پیٹ پھٹا جاتا ہے۔ لیکن پیاس نہیں بُجھتی بڑے پانی لاؤ ٹھنڈا پانی پلاؤ پکارتے ہیں۔ بچے مم مم کی رٹ لگاتے ہیں۔ زمین آگ اُگلتی ہے۔ آسمان سے آگ برستی ہے۔ درودیوار سے شعلے نکلتے ہیں۔ مکان بھٹی کی طرح تپتے ہیں۔ لوؤں سے جسم جلا جاتا ہے انسان چنوں کی طرح بُھنتے ہیں۔ دھوپ میں اس قیامت کی تپش ہے کہ ہرن کالے ہوجائینگے کیا عجب ہے پتھر بھی پگھل جائیں۔ جسم

پسینے سے تر ہے۔ مسام مسام سے پسینے کی دھاریں بہ رہی ہیں۔ کپڑا سُوئیوں کی طرح جسم پر چُبھتا ہے۔ گرمی دانوں سے جسم اولمہ بنا ہے۔ کھال اُدھڑ گئی ہے اور تمام بدن میں آگ سی لگی ہے۔ نہ سوتے آرام ہے نہ جاگتے چین ہر وقت پنکھا ہاتھ نہیں ہے۔ بار بار بھگوتے ہیں۔ دماغ بارُود کی طرح اُڑا جاتا ہے۔ کوئی سر پہ پانی ڈالتا ہے۔ کوئی کپڑے بھگو کر پہنتا ہے۔ چہرے کُملا گئے۔ دل جل بُجھے۔ کھانے کو جی نہیں چاہتا۔ پانی کے سوا دوسری چیز حلق سے نیچے نہیں اُترتی۔ جان ہے تو پانی میں یہاں ہے تو پانی میں۔ جی چاہتا ہے قسم بھی کھاؤ تو ٹھنڈے پانی کی اور مرو بھی تو ٹھنڈے پانی میں، بس نہیں چلتا کہ پانی کی مچھلی بن جائیں۔ انسان پر کیا موقوف ہے حیوانات تک پانی کو ترستے ہیں جہاں پانی نظر آیا وہیں کے ہو رہے جہاں ذرا ٹھنڈک معلوم ہوئی وہیں اڑ گئے۔ ہانپ رہے ہیں، کانپ رہے ہیں۔ گرمی کی شدت سے زبانیں باہر لٹک پڑیں۔ نظر آیا جہاں پر سایہ دیوار بیٹھے ہیں درختوں کی چھاؤں میں کھڑے ہیں۔ جھیلوں میں گھُس گئے تو شام تک نہ نکلے۔ پانی پیتے پیتے جان عزیز جاں آفریں کے سپرد کر دی۔ پرندوں کو دیکھو تو درختوں کے پتّوں میں چھپتے پھرتے ہیں۔ چونچیں کھُلی ہوئی ہیں۔ پتلا حال ہے۔ لدو جانوروں نے کندھا ڈال دیا۔ چاہے کوئی مار مار کر کھال ادھیڑ دے مگر کیا مجال جو اپنی جگہ سے ہل جائیں۔ مویشیوں کا دُودھ خشک ہے۔ لوؤں کے جھکڑ ہوش اُڑائے دیتے

ہیں۔ آسمان پر غبار چڑھا ہے۔ کرۂ ارض کرۂ نار بن گیا ہے۔ معلوم ہوتا ہے قیامت آگئی۔ سوا نیزے پر سورج اُتر آیا۔ سرسبز اور شاداب باغ جل کر خاک ہو گئے۔ گرمی سے بڑے بڑے تناور درخت خشک ہیں۔ چھوٹے چھوٹے پودوں کا تو ذکر ہی کیا ہے۔ سبزہ کہیں نام کو نظر نہیں آتا۔ پانی ملے تو سبزہ باقی رہے۔ آدمیوں کے پینے کو پانی نہیں ملتا۔ کنوئیں خشک ہیں۔ دریا سانپوں کی طرح پڑے سسکتے ہیں۔ وہ دریا جو کف بلب ٹھاٹھیں مار کر بہتے تھے پایاب ہیں۔ نہریں بند پڑی ہیں۔ ہری بھری کھیتیاں سوکھی جاتی ہیں۔ کسانوں کی جان پر بنی ہے۔ کبھی آسمان کو دیکھتے ہیں۔ کبھی کھیتوں پر نظر ہے۔ دل بدعا ہیں کہ خدایا رحم کر۔ کھیتی جل گئی تو کیا ہوگا۔ قحط کا خوف رُوح قبض کئے لیتا ہے مستقبل کے خیال سے دل سینے میں گھبراتا ہے

**بازاروں کی حالت**

چھوٹے موٹے شہروں کا تو ذکر ہی کیا ہے۔ بڑے بڑے شہر جو تجارت کے مرکز کہلاتے ہیں دوپہر کے وقت ان کے پُر رونق بازاروں میں بھی اُلّو بولتا ہے۔ دُکاندار اپنی دُکانوں کے آگے پردے ڈال کر اندر بیٹھ گئے۔ آمد و رفت بالکل بند ہے۔ ہر شخص اپنے گھر میں گھس گیا اور کسی ایسی جگہ پر آرام کر رہا ہے۔ جہاں روشنی اور تپش سے محفوظ ہے۔ جو مصیبت کے مارے دن کو پھرتے ہیں۔ دھوپ سے بیکل نظر آتے ہیں۔ کوئی سر پر کپڑا ڈال کر چلتا ہے۔

کوئی چھتری لگاتا ہے۔ لُو سے بچنے کے لئے کوئی جیب میں پیاز کی گٹھیاں ڈال کر نکلتا ہے۔ کوئی کانوں کو لپیٹ کر چلتا ہے۔ پھر بھی کسی کی نکسیر پھُوٹتی ہے۔ کسی کو سرسام ہوتا ہے۔ کوئی چلتے چلتے بیہوش ہوکر گرتا ہے۔ کسی کو لُو لگ کر بخار چڑھتا ہے۔ خوف کے مارے پران خشک ہیں کہ دیکھئے گرمی کیا آفت لاتی ہے۔ الٰہی خیر کیجیو۔ گرمی کی گرما گرمی ہے۔ بڑے بڑے کاروباری دُکاندار ہاتھ پر ہاتھ دھرے بیٹھے ہیں۔ ہاں شربت شیرے کی دُکانوں اور سبیلوں پر ضرور ہجوم ہے۔ پیاؤ پر پانی پانی کی مانگ سے باری نہیں آتی۔ مشکوں پانی صرف ہوئے جاتا ہے۔ سقّوں کے وارے نیارے ہیں۔ قدم قدم پر مشک لئے کھڑے ہیں۔ "ٹھنڈا پانی" کی ٹھنڈی آوازیں لگا رہے ہیں۔ ایک گلاس پلاتے ہیں اور پوری مشک کے دام وصول کرتے ہیں۔

**شام کی کیفیت**

دوپہر ڈھلے تیسرے پہر ذرا گرمی کم ہوئی تو جان میں جان آئی۔ آمد و رفت کا بازار گرم ہوا۔ اب ذرا بازاروں میں بھی رونق ہے۔ سقّے سڑکوں پر چھڑکاؤ کرتے پھرتے ہیں۔ دُکاندار پیسے دے دے کر اپنی دُکانوں کے آگے چھڑکاؤ کرا لیتے ہیں۔ شام ہوتے ہوتے پُوری طرح چہل پہل ہو گئی۔ لوگ نہا دھو کے ہلکے ہلکے باریک کپڑے پہن گھُومنے نکلے ہیں۔ کسی کے ہاتھ میں پنکھا ہے۔ کوئی اخبار ہی سے پنکھے کا کام لے رہا ہے۔ کوئی بار بار رومال سے

پسینہ پونچھتا ہے۔ کوئی انگشت ہلالی سے پیشانی صاف کرتا ہے۔ قطرات عرق ٹپ ٹپ نیچے گرتے ہیں۔ گرمی سے گھبرا کر ہر شخص یہی کہتا ہے چلو ذرا باغ میں چلیں وہاں ٹھنڈک ہوگی۔ باغ کے دروازے میں قدم رکھتے ہی دوسری دُنیا میں پہنچ گئے۔ پہلے معتدل ہوا کا جھونکا آیا ذرا آگے بڑھے تو ہوا میں بھی خُنکی بڑھی بیچ میں پہنچے تو معلوم ہُوا جنّت میں آگئے۔ ہری ہری گھانس کو دیکھ کر آنکھوں میں تراوت آگئی۔ پھُولوں پر نظر پڑی تو دل باغ باغ ہو گیا۔ بچّوں بڑوں کا ہجوم ہے۔ لڑکے کلیلیں کرتے پھرتے ہیں۔ کوئی گھاس پر لیٹا ہے کوئی ٹہل رہا ہے۔ بنچوں پر تل دھرنے کو جگہ نہیں۔ بہت سے اس انتظار میں اِدھر اُدھر گھوم رہے ہیں کہ بنچ خالی ہو تو لپک کر قبضہ کریں لیکن اس خُنک فضا کو چھوڑ کر کون اُٹھتا ہے۔ قدم قدم پر سقّے پانی پلاتے پھرتے ہیں۔ کٹورے ایسی تال اور سُر سے بجاتے ہیں کہ بغیر پیاس پانی پینے کو جی چاہتا ہے۔ فقیر بڑے بڑے پنکھے لئے گھُوم رہے ہیں۔ دو منٹ پنکھا جھلتے ہیں۔ اور بغیر اصرار کے پیسہ وصول کرتے ہیں۔ ساقی تازے حقّے لئے پھر رہے ہیں۔ سِنے پر پھُولوں کے ہار لپیٹے ہیں۔ جو حقّہ نہیں پیتا اس کا بھی دل چاہتا ہے۔ کہ دو کش لگا لے۔ بانکے چھیلوں کے کچھ اور ہی رنگ ہیں۔ باریک باریک کرتے پہنے ہیں۔ نیچے جالی کا بنیان ہے۔ گورا گورا جسم جھلک رہا ہے۔ دُور سے خس اور ہانڈی کے عطر کی لپٹیں آرہی

ہیں۔ چھڑی ہاتھ میں ہے۔ لٹکتے مٹکتے چلے آرہے ہیں۔ کسی نے دو پلڑی ٹوپی جمائی ہے۔ کوئی ننگے سر ہے اور اپنے بالوں کی شان دکھا رہا ہے۔ کسی نے سلمے کی ٹوپی ترچھی رکھی ہے۔ اور ناپ تول کر برابر کے قدم اُٹھاتا ہے۔ تعلیم یافتہ لوگ نصف آستین کی قمیض پہنے ننگے سر ٹہل رہے ہیں۔ ٹوپی ہاتھ میں ہے۔ اگر زیادہ فیشن زدہ ہیں تو پتلون ڈانٹے ہیں۔ ورنہ تہ بند ہے۔ جرابیں بھی تکلف میں داخل ہیں۔ چپلی نے شوز کی جگہ لی ہے۔ کوئی بنچ بھی خالی مل جائیگی تو بیٹھ جائینگے ورنہ گھومتے رہینگے۔ اور آخر تھک ٹوٹ کر گھاس کے مخملیں فرش پر ہی دراز ہو جائینگے +

باغوں میں رات کے گیارہ بارہ بجے تک ہی گہما گہمی رہیگی۔ چوکیدار آوازوں پر آوازیں لگائیگا کہ وقت ہوگیا ہے باغ خالی کرو دروازے بند ہوتے ہیں لیکن لوگ ہیں کہ ہلنے کا نام نہیں لیتے۔ چوکیدار یہاں سے اُٹھائیگا وہ بھونرے کی طرح ادھر سے اُٹھ کر اُدھر جا بیٹھیں گے بس نہیں چلتا کہ باغ ہی میں سو جائیں۔ یہیں ٹھنڈی ٹھنڈی گھاس پر کروٹیں لیں۔ اور صبح کر دیں +

**صبح کا منظر** شام کی لطف انگیزیاں دیکھ چکے۔ اب صبح کی رنگ آمیزیاں دیکھو کتنے ہی سویرے اُٹھو لوگ دریا کی طرف امنڈے چلے جاتے ہیں۔ جیسے رات کو گرمی کے مارے نیند نہیں آئی۔ سیر گاہوں میں جُھرمٹ کے جُھرمٹ جمے ہوئے ہیں کوئی ورزش میں مصروف

ہے کوئی دوڑ لگا رہا ہے۔ چہل قدمی کا دلدادہ پھولوں کی کیاریوں پر منڈلا رہا ہے۔ کسی نے ٹہلتے ٹہلتے پھول توڑا ہے۔ اسے کیفیت سے سونگھتا جاتا ہے۔ ٹھنڈی ٹھنڈی نسیم کے جھونکے اُمنگوں کو بیدار کرتے ہیں۔ چڑیوں کی چوں چوں میں ترانوں کا کیف بھرا ہے شاخیں جھوم رہی ہیں اور جھوم جھوم کر پھولوں کا منہ چوم رہی ہیں۔ غرض ہر طرف ایک کیفیت طاری ہے۔ معلوم ہوتا ہے فطرت نے انگڑائی لی ہے ؛

دریا پر چل کر دیکھو تو کچھ اور ہی سماں ہے۔ بچے، بوڑھے، جوان لڑکے لڑکیاں مچھلیوں کی طرح پانی میں تیرتے پھرتے ہیں۔ باہر نکلنے کا نام نہیں لیتے۔ کوئی رات کی سستی اتار رہا ہے کہیں شباب اور حسن کے سر بجوش شیشے معتدل ہو رہے ہیں۔ پجاری اپنی دکان پر آسن جمائے بیٹھے ہیں۔ صندل اور سیندور کے تلک لگا رہے ہیں۔ کوئی ہری اوم کے ورد میں اپنے آپ کو بھولا ہے۔ کوئی رام رام جپتا چلا جاتا ہے۔ کوئی بھجن گنگناتا چلا آ رہا ہے۔ کسی کے ہاتھ میں گنگا جلی ہے۔ کوئی دونے میں ارادت کے پھول لئے ہے۔ ماتھے پر قشقہ کھچا ہے۔ چل چلاؤ کا نقشہ جما ہے۔ جلدی جلدی قدم اُٹھ رہے ہیں کہ دھوپ نکلنے سے پہلے گھر پہنچ جائیں ؛

**دولتمندوں کی گرمی** لو وہ سورج نکل آیا۔ آنکھیں چندھیانے لگیں پہاڑ سا دن سامنے ہے۔ گرمی کی مصیبت دانت نکوسے کھڑی

ہے۔ دوپہر کیا ہوئی سورج سوا نیزے پر آ گیا۔ دھوپ کی شدت سے چیل نے چلچلا کر انڈے چھوڑ دیئے۔ لوگ باگ اپنے گھروں میں گھس گئے۔ جن کو خدا نے دولت دی ہے وہ گرمی کی تاب نہ لا کر پہاڑوں کو روانہ ہو چکے ہیں۔ جو نہ جا سکے انہوں نے یہیں گرمی سے بچنے کا انتظام کیا ہے۔ سرد خانوں میں پڑے ہیں پنکھا چل رہا ہے۔ خس کی ٹٹیاں دروازوں پر لگی ہیں برابر پانی چھڑکا جا رہا ہے۔ خس کی لپٹیں چلی آتی ہیں۔ سوندی سوندی خوشبو سے دل و دماغ معطر ہے۔ میدانوں میں پہاڑوں کا مزہ آ رہا ہے۔ لو کے گرم اور جانگداز جھکڑ جانفزا اور ٹھنڈی ہواؤں میں تبدیل ہو گئے۔ برف کی بدولت گرم پانی کی تاثیر بدل گئی۔ غسل خانوں میں فوارے لگے ہوئے ہیں جب گرمی لگی ان کے نیچے جا بیٹھے اور ساون بھادوں کا لطف اٹھایا۔ دن بھر خوب سنائے۔ شام ہوتے نہائے۔ ٹھنڈے شربت پئے۔ قلفیاں کھائیں۔ آئیس کریم جمائی۔ اب بن سنور کر باہر نکلیں گے سیر کو جائینگے۔ قدم قدم پر گرمی کی شکایت زبان پر آئیگی۔ دن بھر کا آرام بھول جائینگے۔ گرمی گرمی کا شور مچائیں گے دم بدم یخ بستہ پانی کا دور چلیگا لیکن پھر بھی چین نہ آئیگا ۔۔

بجلی کے پنکھوں نے گرمی کی تکلیفوں میں بہت کمی کر دی ہے پہلے دستی اور فرشی پنکھے استعمال ہوتے تھے۔ پنکھا قلی

دن بھر پنکھا جھلتے۔ اگر سو جاتے تو بے نقط گالیاں کھاتے۔ اب صرف پنکھے کا بٹن دبانے کی دیر ہے کہ فرانٹے کی ہوا آنے لگتی ہے۔ ہاں اگر بجلی خراب ہو جائے یا پنکھا بگڑ جائے تو ٹھنڈا پانی پی پی کر کوسو۔ اور دل کی بھڑاس نکالو۔ اس میں کیا شک ہے بجلی سے بہت آرام ہیں۔ لیکن جب تمام عالم تپتا ہے تو پنکھوں میں سے بھی گرم ہوا نکلتی ہے۔ تیز ہوا سے دماغ چکراتا ہے۔ جسم پھنکتا ہے۔ جس حصۂ جسم کو ہوا لگتی ہے وہ خشک، جہاں ہوا نہیں پہنچتی وہ پسینے سے تر۔ غرض گرمی سے بچنے کی کتنی ہی کوشش کرو لیکن وہ اپنا اثر دکھائے بغیر نہیں رہتی۔

**غریبوں کی گرمی** کوئی کہتا ہے گرمی اچھی، کوئی کہتا ہے سردی اچھی۔ اگر انصاف کی نظر سے دیکھا جائے تو نہ سردی اچھی ہے نہ گرمی۔ ہم سے پوچھو تو سب موسموں میں اعتدال کا موسم اچھا ہے۔ چونکہ اللہ میاں کے کاموں پر کوئی اعتراض نہیں کر سکتا اس لئے گرمی اور سردی دونوں اچھی ہیں۔ ہمیں مین میخ نکالنے کا کیا حق ہے۔ پھر بھی اگر غریبوں سے پوچھا جائے تو وہ گرمی ہی کو اچھا بتائیں گے۔ لیکن جس شخص میں ذرا سا بھی ہمدردی کا مادہ ہے اس کا دل ان لوگوں کی حالت دیکھ کر ضرور کڑھتا ہے۔ ہائے مفلسی۔ غریب کا خون پسینہ ہو کر بہتا ہے۔ جسم و جان کو جلا دینے والی لوئیں اس کو بے محابا ستاتی ہیں۔ گرمی کے مارے پرندہ پر نہیں مارتا۔ ہاں

کبھی کبھی چیل کے چلچلانے کی آواز ضرور کانوں میں آتی ہے۔ امیر تہ خانوں، سرد خانوں اور خسخانوں میں استراحت فرما ہیں۔ اوسط درجے کے لوگ گھروں میں محفوظ ہیں۔ جانور درختوں کی چھاؤں میں کندھا ڈالے کھڑے ہیں لیکن غریب جانہار مزدور اس قیامت کی گرمی میں اپنا کام کر رہا ہے۔ ایڑی سے چوٹی تک پسینے کا تار بندھا ہے۔ پیاس سے نڈھال ہے۔ جسم پر کپڑا نہیں۔ پیٹ میں روٹی نہیں۔ بھوک لگتی ہے تو گرم پانی کے دو گھونٹ پی لیتا ہے۔ اگر سستانے کے لئے بیٹھتا ہے تو کسی ظالم کی دلدوز آواز کانوں میں آتی ہے۔ کام کرو۔ کام کرو۔ بیکار مت بیٹھو۔ لو لگے سرسام ہو۔ بخار چڑھ جائے۔ سرمایہ دار کو کوئی پروا نہیں۔ اسے تو اپنے کام سے کام ہے۔ اس نے تانبے کے چند ٹکڑے دے کر اس کی جان خرید لی ہے۔ کھری مزدوری دے کر چوکھا کام لیگا۔ بچارا مزدور بھی کیا کرے۔ کام نہیں کرتا اور گالیاں صبر سے نہیں سنتا تو پیٹ کی دوزخ کیسے بھریگا۔ ان لوگوں کو جاکر کیا منہ دکھائیگا جو اس کی راہ تک رہے ہیں۔ اور شام کی روٹی کی آس لگائے بیٹھے ہیں۔

شام ہوگی ٹھنڈک کا مژدہ لائیگی۔ امیر سیر کو جائینگے۔ ٹھنڈے ٹھنڈے شربت اڑائینگے۔ رات کو مزے سے پلنگ پر پڑ کر سوئینگے۔ اس بچارے کے پاس پلنگ کہاں۔ سر چھپانے کو چھت بھی نہیں۔ رات ہوگی سڑک کے کنارے جلتی ہوئی زمین پر پڑ رہیگا۔

وہیں ایسا بےخبر ہوکر سوئیگا کہ صبح کو حلال خور آکر جگائیگا۔ کہ اُٹھ کھڑا ہو جھاڑو دینی ہے۔ اور ساتھ کے ساتھ دوچار گالیاں بھی جھاڑ دیگا۔ ٹھیک ہے گرمی اور سردی دولت کے دو نام ہیں۔ اس کو نہ سردی کی پروا ہے نہ گرمی کا فکر۔ جب پیسے جیب میں ہونگے تو گرمی اور سردی دونوں کو محسوس کریگا ؎

**گرمی کے فائدے** کہتے ہیں خدا نے کوئی چیز بیکار اور بغیر کسی مصرف کے پیدا نہیں کی۔ اس کے ہر کام میں کوئی راز ہے جس کو انسان کی ناقص عقل ذرا مشکل سے سمجھتی ہے۔ گرمی کے نقصانات اور مصائب تو اظہر من الشمس ہیں مگر فائدے ذرا غور طلب ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ گرمی بہت مفید ہے۔ دھوپ کی تیزی سے زہریلے جراثیم خود بخود ہلاک ہو جاتے ہیں۔ آندھیوں سے ہوا صاف ہو جاتی ہے۔ وبائی امراض دُور ہوتے ہیں۔ پانی پی پی کر جسم کی مشینری دُھل جاتی ہے پسینوں سے جسم کے مسامات کھُلتے ہیں۔ اور زہریلا مواد پسینے کے ساتھ خارج ہو جاتا ہے۔ انسان کو گرم پانی سے غسل کی ضرورت نہیں رہتی، جن ملکوں میں گرمی نہیں پڑتی وہاں جب کبھی دھوپ نظر آتی ہے تو خوشی کی لہر دوڑ جاتی ہے۔ لوگ کپڑے اُتار دیتے ہیں ننگے ہو کر دھوپ کھاتے پھرتے ہیں۔ کہتے ہیں۔ وہ اپنے جسموں میں سُورج کی کرنیں جذب کر کے برقی طاقت بھرتے ہیں ورنہ صحت کو درست رکھنے کے لئے برقی غسل کرنا پڑتا ہے تاکہ جلدی امراض

سے محفوظ رہیں۔ ڈاکٹروں کی رائے ہے کہ امیروں اور آرام طلب لوگوں کے لئے گرمی بہت ہی مفید ہے کیونکہ وہ کوئی محنت طلب کام نہیں کرتے اس لئے پسینہ نہ آنے سے ان کے جسمانی مسامات بند ہو جاتے ہیں اور طرح طرح کی بیماریاں ہونے کا خطرہ ہمیشہ درپیش رہتا ہے۔ گرمی کے موسم میں ان کو خود بخود پسینہ آتا ہے اس لئے مسامات کے ذریعہ جسمانی آلائشیں آپ ہی آپ صاف ہو جاتی ہیں بہرحال یہ تسلیم کرنا ہی پڑیگا کہ گرمی باوجود اپنے شدائد کے فوائد سے خالی نہیں۔ اس لئے خداوند کریم کی نعمتوں میں سے ایک نعمت ہے جس کا ہمیں ضرور شکرانہ ادا کرنا چاہیئے ٭

# برسات

گرمی کی گرما گرمی اور برسات کی آمد

خدا یاد نہ دلائے گرمی کا موسم بھی قیامت سے کم نہیں۔ آسمان کی آتش ریزی اور زمین کی شعلہ خیزی سے اللہ ہر ایک کو محفوظ رکھے۔ ہر طرف خاک اُڑتی ہے۔ آندھیاں چلتی ہیں، در و دیوار سے العطش العطش کی صدا بلند ہوتی ہے۔ ٹھنڈے پانی کے لئے چھوٹے بڑے جان دیتے ہیں۔ درخت مرجھائے اور پودے خشک ہوئے جاتے ہیں۔ سبزہ کہیں نام کو نظر نہیں آتا۔ بنی نوع انسان ہزاروں کی تعداد میں گرمی کا شکار ہوتے ہیں۔ آدمی تو آدمی جانور بھی زبان نکالے ہانپتے کانپتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ مویشیوں کا دودھ خشک ہو جاتا ہے۔ غرض کیا انسان کیا حیوان گرمی سے سب نڈھال اور بیحال نظر آتے ہیں۔ مایوسی اور امید کی نگاہیں بار بار آسمان کی طرف اُٹھتی ہیں۔ اور ابر کو ڈھونڈھتی ہیں۔ بارش کے لئے دُعائیں مانگی جاتی ہیں۔ جب آسمان پر ابر نمودار ہوتا ہے تو خوشی کی انتہا نہیں رہتی۔ بوڑھے، بچّے، جوان لنگر لنگوٹے کس لیتے ہیں توے کی سیاہی اور کیچڑ ایک دوسرے کے

ط ۱ بارش کا خیر مقدم اس طریقے سے نیچ طبقے کے لوگ کرتے ہیں۔

مُنہ پڑھتے ہیں۔ گلی کوچوں میں گروہ در گروہ شور مچاتے پھرتے ہیں کہ اللہ میاں مینہ برساؤ۔

کالے پیلے بادلوں اور اُودی گھٹاؤں کو دیکھ کر مُردہ جسموں میں جان آتی ہے۔ بارش کے لئے دل سے دُعائیں نکلتی ہیں۔ ٹھنڈی ہوائیں پژمُردہ چہروں پر رونق لاتی ہیں۔ آسمان اور زمین کا رنگ ہی پلٹ جاتا ہے۔ ایک بارش سے رُت بدل جاتی ہے۔ مُرجھائے ہوئے پودے اور خشک درختوں میں زندگی کے آثار پیدا ہو جاتے ہیں۔ گھر گھر خوشیاں ہوتی ہیں۔ شُکرانے ادا کئے جاتے ہیں۔ کہ برسات آئی اور گرمی ختم ہوئی۔ یہی وہ موسم ہے جس کو ہندوستان کا موسم بہار کہتے ہیں۔ یہی وہ وقت ہے جو غیر شاعر کو شاعر بنا دیتا ہے۔ یہی وہ زمانہ ہے جو مُردہ دلوں میں ولولے اور جوش پیدا کرتا ہے۔ یہی وہ دَور ہے جو بچھڑے ہوؤں کی یاد کو تازہ کرتا ہے۔ اور جنوں خیز اور طرب انگیز کہلاتا ہے۔ پرندوں کے چہچہے اور زمزمے، کوئل کی کوکو اور پپیہے کی پی کہاں کچھ ایسے جذبات کی متحمل ہیں جو برسات ہی سے مخصوص ہیں۔

| | |
|---|---|
| متقدمین اور متاخرین کے ابر کے متعلق خیالات | [۱] دریا سے ابر سیاہ اُٹھا۔ چہرہ اس کا زنگیوں کی طرح کالا اور شب تاریک کی طرح سیاہ ہے۔ |

[۱] یہ ترجمہ شمس العلماء مولوی ذکاءاللہ مرحوم کا کیا ہوا ہے میں نے اسکو حسب ضرورت تبدیل کر دیا ہے ۱۲

وہ دیدۂ عاشق کی طرح اشک ریز۔ اور زُلف محبوب کی طرح مشک بیز ہے۔ وہ اگرچہ ظاہر میں سیاہ فام ہے لیکن اس کا دل دودھوں بھرا ہے اس کی آنکھیں سُرمگیں ہیں اور دل موتیوں سے بھرا ہُوا ہے اسکا دل ایک شاداب باغ ہے لیکن اس کا جسم قمار خانہ کی طرح تاریک ہے کبھی خنداں کبھی گریاں ہے ہواہیں دھوئیں کی طرح پراگندہ اور دیو کی طرح مست وآشفتہ ہے، اپنی بدمستی سے خارا پر دُرہائے سُفتہ گراتا ہے۔ خورشید انور کو نہاں کرتا ہے۔ کبھی اجرام فلکی کو پنہاں کر کے آسمان پر چاند کو ظُلمات کی سیر کراتا ہے۔ لب غنچہ پر پھپھولے ڈالتا ہے۔ گلشن وصحرا میں ژالۂ تر برساتا ہے۔ اپنے فیض سے پھُولوں کو بڑھاتا ہے اور سُنبل پر طرے لگاتا ہے۔ کبھی گُل کے گالوں کو خراشیدہ کرتا اور خط ریحاں کو تراشیدہ کرتا ہے۔ ژالۂ بیضا سے الماس گراتا ہے۔ اطراف فارستان کو بہارستان بناتا ہے۔ سمن پر سایہ ڈال کر دمن کو سرمایہ دیتا ہے۔ چمن کو شاہد رعنا کا پیرایہ دیتا ہے، تن ہاموں پر سنبل سے کسوت سیاہ اور ژالے سے خلعت دیبا پہناتا ہے۔ اپنے فیض سے بوستان میں گُل وریحاں کھلاتا ہے چمن کو گُلہائے گوناگوں سے انگلیون بناتا ہے۔ لالے کے رنگ سے زمین کو زیبا اور سمن کی بو سے ہوا کو رُوح افزا بناتا ہے۔ گُل کو ہوا کی جنبش سے لرزاں کرتا ہے۔ جس سے بُلبل کے ہوش پراں ہوتے ہیں۔ لولوئے لالا کو بحار میں رواں اور قُلزم میں معلق کر دیتا ہے اژدھے

کی طرح غرّاتا اور درندوں کی طرح ڈھاڑیں مارتا ہے۔ جس کے خوف سے دل دہل جاتے ہیں جب آسمان خروش کرتا ہے تو انسان کا پتّہ پھٹنے لگتا ہے۔ غرض ابر بہار بھی عجب جوہر خیزی اور گوہر ریزی کرتا ہے۔

ابر پر مغربی خیالات

ابر کہتا ہے کہ میں دریا اور سمندر سے پیاسے پھولوں کے پاس ان کی پیاس بجھانے کے لئے آب مقطّر لاتا ہوں۔ دوپہر کے وقت جو پتّے سوتے ہیں اُن پر میں اپنا ہلکا اور نرم سایہ ڈالتا ہوں۔ جب میں اپنے بازوؤں سے اوس کو جنبش دے کر آفتاب کے سامنے نچاتا ہوں تو وہ ہر ایک پیارے پرندے کو جو اپنی ماں کی چھاتی کے نیچے آرام سے سوتا ہے جگاتی ہے۔ میں اولے برسا کر سبز کھیتوں کو سفید رُو بناتا ہوں۔ اور پھر اولوں کو پگھلا کر اُڑا دیتا ہوں۔ اور خود قہقہہ لگا کر گرج کے برج میں چلا جاتا ہوں پہاڑوں پر برف بیزی کر کے ان کے صنوبروں کو پریشان کرتا ہوں اور ان سے آہ و فغاں کی صدا نکلواتا ہوں جب میں ہوا کے جھونکوں کی آغوش میں سوتا ہوں تو اپنے گرد سفید تکیے لگاتا ہوں اپنے قصر آسمانی کے بلند برجوں پر بجلی کو بٹھا کے اپنا رہنما و ہادی بناتا ہوں۔ اور گرج کو ایسا مقید بہ زنجیر کرتا ہوں کہ وہ بیتاب ہو کر شور و غل مچاتی ہے۔ بحر و بر پر ہر اہ ہر اپنی نرم نرم حرکتوں سے میری رہنمائی کرتا ہے یہ رہنما سبز گوں سمندروں کی تہوں میں

ندی نالوں پہاڑوں اور پہاڑوں کی چوٹیوں اور جھیلوں میں جو عالم چھپا رہتا ہے اس کی سیر کرتا ہے۔ اور اس کے عشق کے دھوئیں اور دم بازیوں سے کوہ و دریا میں سو جاتا ہے مگر اس کی روح جو اس کو عزیز ہے باقی رہتی ہے۔ اور میں اس کی اس سیر کے سارے وقت میں آسمان نیلگوں کے تبسم میں دھوپ کھاتا ہوں۔ اور اپنے رہنما کو بارش میں تحلیل کرتا ہوں ؂

جب صبح کو آسمان اپنے آتشیں دیدے دکھاتا ہے اور اپنے جلانے والے پروں کو پھیلاتا ہے تو وہ میرے مرکب وال پر سوار ہو کر بھاگتا ہے۔ جب پہاڑ کی چوٹی پر صبح کا ستارہ جھلملاتا ہے یا زمین کو زلزلہ ہلاتا چلا جاتا ہے یا باز نیچے اُتر کر اپنے زریں پروں کی روشنی میں بیٹھتا ہے یا روشن سمندر کے نیچے آفتاب غروب ہوتے وقت لمبے لمبے سانس لیتا ہے اور گرمجوشی سے آرام کرتا ہے یا آسمان کے اوپر سے شام کی قرمزی پال اس پر پڑتی ہے تو میں اپنے پروں کو سمیٹ کر اپنے ہوائی آشیانے میں اس طرح بیٹھتا ہوں جیسے فاختہ اپنے انڈوں پر بیٹھتی ہے ؂

چندرما کی کنیا اپنا نورانی لباس پہنے ہوئے میرے نرم اُونی فرش پر جو آدھی رات کی نسیموں سے آراستہ ہوتا ہے درخشاں اور خراماں ہوتی ہے۔ جہاں اس کے پاؤں کی آہٹ فرشتوں کے سوا کوئی نہیں سنتا تو وہ میرے باریک خیمے کی چھت میں چھید کرتی ہے جیسے

سے ستارے جھانکتے ہیں۔ اور اپنے آپ کو دکھلاتے ہیں۔ میں ان کو دیکھ کر کہ سُنہری مکھیوں کی طرح پراں ہیں بہت ہنستا ہوں۔ جب میں اپنے خیمے میں جو میں نے ہوا میں لگایا ہے ایسا کُشادہ روزن کرتا ہوں جس کے اندر سے میری وساطت سے خاموش دریا اور جھیلیں اور سمندر پارہ ہائے آسمانی کی طرح اوپر بلندی پر چڑھ جاتے ہیں۔ تو ان میں سے ہر ایک پر چاند ستاروں کا فرش بچھ جاتا ہے۔ میں جب آفتاب کے تخت رواں کو منطقۂ درخشاں سے باندھتا ہوں اور ماہ کی کمر میں موتیوں کا پٹکا لگاتا ہوں۔ جب طوفان ہوا میرے پھریروں کو ایک راس سے دوسری راس تک پل کی شکل بنا کر سمندر کے تلاطم پر پھیلاتی ہے تو میں سُورج کی کرنوں کے حجاب کو چھت کی طرح آویزاں کرتا ہوں جس کے ستون پہاڑ بن سکتے ہیں۔

جب میری کرسی کے ساتھ ہوا کے قوی پا بزنجیر ہوتے ہیں تو لاکھوں رنگوں سے وہ خمیدہ ہوتے ہیں اور اس کے ہلکے رنگوں کے اوپر کرۂ نار تموج اور نیچے نم آلود زمین خندہ کرتی ہے۔ میرے ماں باپ زمین اور پانی ہیں۔ میری دایہ آسمان ہے۔ سمندر اور ساحل سمندر میری گزرگاہ ہیں۔ جب آسمان کا شامیانہ صاف ہوتا ہے اور اس میں کوئی داغ دھبا نہیں ہوتا جب ہوائیں اور سُورج کی کرنیں خوب درخشاں ہوتی ہیں تو میں اپنا نیلا برج ہوائی بناتا ہوں۔

میں اپنی قبر پر چُپ چاپ ہنستا ہوں۔ اور میہ کے خلاؤں میں سے اس طرح نکلتا ہوں جیسے کہ شکمِ مادر سے بچہ۔ یا قبر سے رُوح۔ اور پھر میں اپنی عمارت تعمیر کرتا ہوں ؀

بادل ہمیشہ اپنی چُپ چاپ حرکتوں سے اپنی حالت کو بدلتے رہتے ہیں۔ کبھی ان میں اندھیرا ہوتا ہے کبھی اُجالا۔ وہ پھُولے ہوئے پہاڑ جو اپنے آپ کو اس طرح بدلتے رہتے ہیں کہ کبھی آپس میں مل جاتے ہیں کبھی جُدا ہو جاتے ہیں، پھر جُدا ہو کر مل جاتے ہیں۔ اور اپنے آبی رنگ کا جوبن دکھاتے ہیں اگر ہم بادلوں کو یہی جانیں کہ وہ پانی کے آنے کے راستے ہیں تو ان کی حالت کے سمجھنے میں بڑی غلطی کریں اور یہ ستم کریں کہ آسمان کو بیجان بنا دیں۔ جو شاعر آسمان کی جب وہ بالکل ابر سے معرّا ہو یہ تعریف کرتے ہیں کہ اس حالت میں وہ نہایت خوشنما اور خوش منظر ہوتا ہے وہ غلط بیانی کرتے ہیں۔ آسمان کی بڑی خوبصورتی یہی ہے کہ اُس پر ابر چھایا ہوا ہو۔ آسمان پر بادلوں کا وہی حال ہے جو زمین پر آدمیوں کا۔ جیسے کہ زمین پر آدمی رہتے سہتے چلتے پھرتے ہیں اور عورت مرد اپنا جوبن دکھاتے ہیں ایسے ہی آسمان پر بادل چلتے پھرتے رہتے سہتے اور طرح طرح کی صورتیں بدل کر اپنا حُسن دکھاتے ہیں ؀

بادل ہوا میں اُڑتے ہوئے ایسے معلوم ہوتے ہیں کہ کسی فرشتے نے اپنا لباس اُتار کر ہوا میں چھوڑ دیا ہے ؀

ابر سمندر کی تہ میں کسی قطرے کو نہیں چھوڑتا کہ اس کو آسمان کی سیر نہیں کراتا۔ وہ پھر اس کو دریا بنا کے بہاتا ہے اور دریا کو سمندر میں لیجا کر قطرے کو اپنی جگہ پر پہنچا دیتا ہے"۔

**برسات کی بہاریں**

ہندوستان میں برسات کا موسم کیا آتا ہے مسرتوں اور امنگوں کا پیغام لاتا ہے۔ پژمردگی دُور ہوتی ہے۔ تازگی آتی ہے۔ ہر طرف سبزہ ہی سبزہ نظر آتا ہے۔ در و دیوار تک سبز ہو جاتے ہیں۔ سُوکھے ہوئے درخت ویران باغ ہرے بھرے دکھائی دیتے ہیں۔ جنگل منگل بن جاتے ہیں۔ جل تھل ایک ہو جاتے ہیں۔ لڑکیاں بالیاں رنگ برنگ کے لباس پہنتی ہیں۔ سرسبز اور شاداب فضا میں رنگ برنگ کے لباس ایسے معلوم ہوتے ہیں جس طرح کہکشاں آسمان سے زمین پر اُتر آئی ہے۔ گھر گھر کڑاہیاں چڑھتی ہیں۔ پکوان اور پُوڑے تلے جاتے ہیں۔ آم کھائے جاتے ہیں۔ آلُو۔ کچالو۔ امرود۔ جامنیں اس موسم میں کچھ عجب لُطف دیتے ہیں۔ گھر گھر گھم گرد وائے جلتے ہیں جہاں درخت ہیں وہاں درختوں میں جھولے ڈلے جاتے ہیں۔ چھوٹے بڑے سب باری سے جھُولتے ہیں۔ مزے مزے کے گیت گاتے ہیں اور اپنا دل خوش کرتے ہیں۔ ایک جھولتی ہے دوسری جھُلاتی ہے۔ امیر خسرو کا یہ گیت عورتوں میں بہت مقبول ہے شائد ہی کوئی ایسی ہو جس کو یاد نہ ہوگا۔

جو پیا آون کہ گئے ۔۔ اجھوں نہ آئے سوامی ہو رے ہو جو پیا آون کہ گئے

آون آون کہ گئے ؎ آئے نہ بارہ ماس ؎ اے ہو جو پیا آون کہ گئے

بڑی بڑی عورتوں کے تو اس قسم کے گیت ہیں جو اپنے سوامی کی یاد یا اپنے عزیزوں کی محبت کی آگ کو بھڑکاتے ہیں۔ بچی بالیوں کے لئے اور گیت ہیں۔ کیونکہ جذبات تو ان میں بھی ہیں۔ آخر وہ اپنے دلوں کی اُمنگوں کا کیونکر اظہار کریں۔ دیکھنا کیا معصومانہ خیالات ہیں معلوم ہوتا ہے لڑکی سسرال میں ہے برسات کا موسم آیا ہے جھولے ڈالے گئے ہیں۔ برسات منائی جارہی ہے۔ وہ اپنی ماں کو یاد کرتی ہے اور کہتی ہے اماں مجھے بلا لو۔ ابا کو بھیجدو کہ وہ مجھے آن کر لے جائیں۔ ماں کہتی ہے بیٹی وہ تو بڈھا ہے وہ کس طرح اتنا لمبا سفر کرسکتا ہے۔ بیٹی کہتی ہے اچھا اگر ابا بڈھے ہیں تو بھائی کو بھیج دو۔ ماں کہتی ہے بیٹی وہ تو بچہ ہے وہ تجھے کس طرح لا سکتا ہے۔ پھر کہتی ہے۔ اچھا تو پھر ماموں ہی کو بھیجدو وہ مجھے اپنے ساتھ لیجائیں ماں جواب دیتی ہے۔ بیٹی وہ تو بانکا چھیلا ہے۔ اسے اپنی رنگ رلیوں سے فرصت کہاں جو تجھے لینے جائے ؎

اماں میرے باوا کو بھیجو جی کہ ساون آیا
بیٹی تیرا باوا تو بڈھا ری 〃 〃 〃
اماں میرے بھیا کو بھیجو جی 〃 〃 〃
بیٹی تیرا بھیا تو بالا ری 〃 〃 〃
اماں میرے ماموں کو بھیجو جی 〃 〃 〃

بیٹی تیرا ماموں تو بانکا ری      کہ ساون آیا

چھوٹی چھوٹی توتلی بچیوں کے گیت کسی اور ہی رنگ میں ڈوبے ہوئے ہیں۔ ہمارے ملک میں گزشتہ صدی تک یہ دستور بہت ہی عام تھا کہ بہت ہی کمسنی میں لڑکیوں کی شادی کر دیتے تھے۔ بچیوں کی ابھی پوری زبان بھی نہ کھلتی تھی کہ ماں کی گود سے علیحدہ ہو جاتی تھیں اور پرایا گھر آباد کرتی تھیں ایسی بچیاں سوائے ان پاکیزہ جذبات کے اور کیا اظہار کرتیں کہ اماں میں سسرال نہیں جاتی۔ آڑو اور جامنیں تو کھلی ہوئی رکھی ہیں۔ میں پہلے انہیں کھاؤں گی۔ اگر گھوڑا اور دولہا دروازے کے باہر کھڑا ہے تو کھڑا رہنے دو۔ برسات کی رنگ رلیاں چھوڑ کر میں ہرگز نہ جاؤنگی ؎

آڑو جامن کھلے پڑے      میں نہیں جاتی میری ماں

گھوڑا دولہا باہر کھڑا      میں نہیں جاتی میری ماں

غرض کوئی گھر مشکل سے ایسا ہوتا ہو گا۔ جس میں برسات کی خوشیاں نہ ہوتی ہونگی۔ جس گھر میں جھولا پڑا ہے وہاں ہجوم ہے۔ کاموں سے فارغ ہوئے اور سب وہاں جمع ہوئے پھر کیا تھا۔ جھول رہے ہیں آپس میں چہلیں اور چخیں ہو رہی ہیں۔ آنکھ مچولی کھیلی جا رہی ہے۔ کوئی گرتی پڑتی بھاگتی ہے۔ کوئی لڑتی جھگڑتی ہے۔ کوئی کھلکھلا کر ہنستی ہے۔ طرح طرح سے دل کی امنگوں کا اظہار ہوتا ہے گھر بار ویران ہیں۔ اور ویرانے آباد ہیں۔ بارش ہو رہی ہے۔

بھیگ رہے ہیں۔ لیکن خوش ہیں غرض کھانا پینا گانا بجانا سیر تماشے برسات کی عام تفریحات ہیں جن سے سبھی لُطف اندوز ہوتے ہیں ؎

**بارش کے لُطف** آسمان پر بادل کا ایک ٹکڑا نظر آیا وہ پھیلتے پھیلتے سارے آسمان پر محیط ہوگیا۔ اب آسمان پر طرح طرح کے نقشے نظر آرہے ہیں۔ ہوا کے زور میں بادل اِدھر سے اُدھر اُڑے چلے جاتے ہیں معلوم ہوتا ہے قُدرت کا نداف روئی دُھنک دُھنک کر اُڑا رہا ہے۔ بجلی چمک رہی ہے۔ بادل گرج رہے ہیں۔ آسمان پر میدانِ جنگ کا سماں بندھ گیا ہے۔ بادلوں کے رسالے کالی اور اُودی وردیاں پہنے بندوقیں چھوڑتے اور توپیں داغتے۔ تلواریں چلاتے اڑے چلے جاتے ہیں۔ گھٹا کیا ہے کوئی مست ہاتھی ہے۔ جو سُونڈھ میں تلوار پکڑ کر اس کو گردش دے رہا ہے۔ آسمانی توپوں کی گرج اور چمک سے دل دہلتے ہیں۔ بچّے ماؤں کی چھاتی سے چمٹے جاتے ہیں۔ بارش مُوسلا دھار ہے۔ معلوم ہوتا ہے نُوح کا طوفان آیا ہے یا میگھ دیوتا بگڑ گئے ہیں۔ سُورج نے مُنہ پر کالے بادلوں کی نقاب ڈالی ہے۔ گھنگھور گھٹائیں مچل رہی ہیں۔ پانی برس برس کر جل تھل ایک ہُوا ہے۔ کوئی ملہار گا رہا ہے کوئی ولیس الاپتا ہے۔ کہیں ہارمونیم بج رہا ہے۔ کہیں گراموفون کے ریکارڈوں سے لُطف اُٹھایا جا رہا ہے۔ برساتی گیت سُن کر

سُننے والے سر دُھن رہے ہیں ؎

آئی بدریا برسن کو، ترست ہے دل درسن کو
آئی بدریا برسن کو

باغبان خوش اور کسان سرمست ہے۔ کوئل کی کُوک سے دل میں ہوک اُٹھتی ہے۔ پپیہوں کی آواز کچھ اور لُطف پیدا کرتی ہے۔ مور کی جھنکار سے اور ہی سماں بندھا ہے۔ جہاں کوڑی کے ڈھیر تھے اب وہاں سرسبزی اور شادابی نے گُل کھلائے ہیں۔ خشک جھیلیں اور دریا اُبل رہے ہیں۔ ندی نالے چڑھے ہوئے ہیں۔ کالی گھٹا سامنے سے جھُوم کر اُٹھی ہے۔ دُھواں دار ابر آیا ہے۔ بجلی کوندتی ہے تو آنکھوں میں چکا چوند آجاتی ہے، بگلوں کی سفید سفید قطاریں اور گھٹاؤں کا پس منظر کیسی بہار دکھاتا ہے۔ جب بادل کڑکتا ہے۔ تو دل ہل جاتے ہیں۔ پرندے دبک کر شاخوں میں چھپتے پھرتے ہیں۔ جانور درختوں کی اوٹ ڈھونڈھتے ہیں۔ مور جُدا جھنکارتے ہیں۔ پپیہے الگ پکارتے ہیں اور مینڈک مل مل کر ٹراتے ہیں۔ مویشی پانی میں مچھلیوں کی طرح تیرتے پھرتے ہیں اور نکلنے کا نام نہیں لیتے۔ زمین کے مخفی خزانے بارش کے جادو سے آپ ہی آپ برآمد ہو گئے۔ ویرانے اور باغ شہروں سے زیادہ آباد ہیں جھُولے پڑے ہوئے ہیں۔ ہلکی ہلکی بھرن پڑ رہی ہے۔ کچھ جھُولتے ہیں کچھ جُھلاتے ہیں۔ چہلیں ہو رہی ہیں۔ جھینٹوں سے لڑا جا رہا

ہے۔ دیکھنا پینگیں کہیں سے کہیں جا پہنچیں ! اُف اُلٹنے کا خطرہ ہے کتنا دل گردہ ہے۔ نہیں جوانی دیوانی مشہور ہے یہ اس کا جوش اور آب و ہوا کی تاثیر ہے۔ لو وہ زور کی بارش آگئی۔ آہا ہا تل دھار اوپر دھار برسنے لگا۔ سب آم جامنوں کے ٹوکروں پر ٹوٹ پڑے۔ کھاتے جاتے ہیں مزے لیتے جاتے ہیں۔ پہلے گٹھلیوں اور چھلکوں سے چوتھی شروع ہوئی پھر کھٹے آموں سے مُنہ کی آنے لگے۔ جب دل سیر ہو گیا تو جتنے کھائے اتنے کھائے باقی لڑائی میں کام آئے کہیں ناچ گانا ہو رہا ہے۔ خوب چہل پہل ہے۔ قدم قدم پر پھول کھلے ہیں۔ طرح طرح کی خوشبوئیں آ رہی ہیں۔ ٹھنڈی ہواؤں سے ٹہنیاں مستوں کی طرح جھوم رہی ہیں۔ اور مستی کے عالم میں پھول ایک دوسرے کا مُنہ چوم رہے ہیں۔ صبح کے وقت شبنم ان کا مُنہ دُھلاتی ہے۔ کوئل اذان دے کر ان کو جگاتی ہے۔ بادِ نسیم شکرانے کے لئے جھکاتی ہے۔ اور شبنم کے موتی ان چمن کے تاجدار دل پر سے نچھاور کرتی ہے۔ طائران خوش الحان غول غول اُڑتے پھرتے ہیں۔ کوئی زمزمہ پرداز ہے۔ کوئی کلول کر رہا ہے۔ کوئی بول رہا ہے۔ غرض بھیگی بھیگی ہوائیں مُرغان چمن کی نغمہ سرائیاں اور برسات کی چمن آرائیاں وہ لُطف پیدا کرتی ہیں۔ جو کسی اور موسم کو نصیب نہیں اسی لئے ہم لوگ اس بہار کو موسم بہار کہتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| برکھا رُت کی گل ریزی اور گل خیزی آب و ہوا عجب گُل و گلزار دکھائی ہے | میلے ٹھیلے |

آجکل کے زمانے میں وہ پہلی سی باتیں نہیں رہیں۔ مگر پھر بھی جو میلے تماشے قدیم سے چلے آتے ہیں اب بھی منائے جاتے ہیں۔ ان میں امیر غریب ہندو مسلمان سبھی شریک ہوتے ہیں۔ افسوس کی بات ہے کہ اگلے زمانے میں ان میلوں سے ہندو مسلمانوں میں یکجہتی اور یگانگت پیدا ہوتی تھی۔ سب ایک جگہ جمع ہوتے تھے۔ اور مل کر خوشیاں مناتے تھے۔ اب یہ میلے جنگ و جدل کا درس دیتے ہیں۔ ذرا سی بات پر جنگ چھڑ جاتی ہے اور دم کے دم میں چھری کٹاری ہو جاتے ہیں اگر کوئی میلہ آیا تو سمجھ لو قہر خدا کا پیش خیمہ آیا۔ پتہ نہیں کتنے زخمی ہونگے کتنے بیگناہ مارے جائینگے۔ کوئی قید ہو گا۔ کسی کو پھانسی ملے گی۔ کئی گھر بے چراغ ہو جائینگے۔ یتیم اور بیوائیں لاوارث ہو کر ماری ماری پھرینگی۔ خدا جانے دُنیا کو کیا ہو گیا ہے۔ آخر پہلے بھی یہی میلے تھے اور یہی ہندو مسلمان تھے۔

دلّی والے برسات کے موسم میں "پھول والوں کی سیر" کا میلا ابھی تک مناتے ہیں لیکن وہ پہلی سی باتیں کہاں۔ پھر جو بھی کچھ باقی ہے۔ وہ دیکھنے سے تعلق رکھتا ہے۔ یہ میلا مُغلیہ سلطنت کی یادگار ہے۔ شائد اس کو اکبر شاہ ثانی نے قائم کیا تھا۔ وہ برسات میں ہمیشہ مہرولی (قطب صاحب) میں جا کر رہتے تھے۔ ان کی وجہ سے ساری دلّی وہاں امنڈ پڑتی تھی۔ اتحاد یگانگت یکجہتی اور اتفاق کے وہ سمے دیکھنے میں آتے تھے کہ کوئی ہندو مسلمان اور امیر غریب میں

امتیاز نہیں کرسکتا تھا۔ مدتوں پہلے تیاریاں شروع ہوجاتیں سیر کی نفیری بجتے ہی خوب چہل پہل ہوجاتی تھی۔ قطب صاحب میں مکانات کرایہ پر نہ ملتے تھے دو دو چار روپے کے مکانات چند دن کے لیئے پچاس پچاس اور ساٹھ ساٹھ پر اُٹھتے اور پھر بھی ڈھونڈھے نہ ملتے۔ گھر گھر وہ ہجوم ہوتا کہ تل دھرنے کو جگہ نہ رہتی۔ اور مارے غُل غپاڑے کے کان پڑی آواز سُنائی نہ دیتی۔ بچے الگ کھیل رہے ہیں عورتیں علیحدہ منڈلی جمائے بیٹھی ہیں۔ طرح طرح کے کھیل ہو رہے ہیں۔ کہیں جھولا ہے کہیں شطرنج اور چوسر کی بساطیں بچھی ہیں۔ کنکوے بازی۔ گلی ڈنڈا۔ کبڈی۔ آنکھ مچولی۔ خدا جانے کیا کیا کھیل کھیلے جاتے تھے۔ مینہ آگیا تو سب بارش میں بھیگ رہے ہیں کپڑے شرابور ہیں۔ چھینٹوں سے لڑا جا رہا ہے۔ ایک دوسرے کے پیچھے بھاگ رہے ہیں کوئی پھسلا اور گرا تو قہقہوں کی گونج سے آسمان پھٹ جانے کا گمان ہوا۔ کوئی کسی کا مُنہ کالا کرتا اور نہیں تو کیچڑ ہی مُنہ پر مل دیتا۔ موقعہ پاتے ہی پانی میں دھکا دیتا۔ غرض ایک ہنگامہ رہتا، شام آتی تو نئے لُطف لاتی۔ سب کپڑے بدل کر جمع ہیں۔ ڈھولک بج رہی ہے۔ بچی بوڑھیاں مل مل کر گا رہی ہیں۔ مردوں کی نشستگاہ میں رنڈی کا رقص ہو رہا ہے۔ ہر طرف سے ایسی سُریلی آوازیں کانوں میں آ رہی ہیں کہ دل کھچا جاتا ہے۔ جس مکان کے آگے دیکھو ٹھٹ کے ٹھٹ آدمیوں کے لگے ہیں

راستے پر کھڑے گانا سُن رہے ہیں اور وہیں سے بیساختہ داد دے رہے ہیں۔ بازاروں کی رونق اور چہل پہل کا کیا کہنا۔ طرح طرح کی دُکانیں کھلی ہیں۔ کوئی دیکھ رہا ہے کوئی خرید رہا ہے۔ قدم قدم پر کڑاہیاں چڑھی ہیں کہیں پکوان پک رہے ہیں۔ کہیں پراٹھے اتر رہے ہیں۔ کبابوں والے کی دُکان پر اس قدر بھیڑ ہے کہ گھنٹوں باری نہیں آتی۔ پُھلیرے کنٹھے لئے پھرتے ہیں۔ دو گنی چوگنی قیمت لیتے ہیں۔ مگر پھر بھی لوگ شوق سے لئے جاتے ہیں۔ جسے دیکھو پُھولوں سے لدا پھندا اکڑتا مکڑتا چلا جا رہا ہے۔ پنواڑیوں کی دُکانوں کے آگے بھی خوب ہجوم ہے۔ گلوریوں کے تھال کے تھال بھرے رکھے ہیں جو لگے ہاتھوں بکتے چلے جاتے ہیں۔ چھلے انگوٹھیوں کی دُکانیں اتنی پُر رونق ہیں کہ حیرانی ہوتی ہے۔ کیوں نہ ہو پُھول والوں کی سیر کا یہی خاص تحفہ ہے۔ اس لئے جو شخص آتا ہے انگوٹھیاں چھلے ضرور خریدتا ہے۔ اور خوشی خوشی گھر جا کر ہر ایک کو تقسیم کرتا ہے ؛

جُھوم جُھوم کر بادل آ رہے ہیں۔ کالی گھٹائیں دیکھ کر ہر ایک کا دل مچلتا ہے۔ کوئل کی کوک اور مور کی جھنکار مُوسلا دھار بارش کا پیغام دے رہی ہے۔ لو وہ مینہ آ گیا۔ ہلکی ہلکی پھوار میں سب بھیگ کر لطف اُٹھا رہے ہیں۔ کیاریوں میں پُھول اپنی بہار دکھا رہے ہیں۔ بہار دیکھنے والوں کی بہار الگ ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے۔

